With this decidedly favourable impression of Mr. Corcoran's undertaking, we here ins an explanatory preface entire. * * *

## FRIEND OF INDIA, 21st DECEMBER,

* * * * This long title page which forms so strong a contrast to the simplicity of mode ages, possesses this advantage that, it gives the reader a full view of the nature and extent ork.

But it will not afford him any adequate idea of the labour which the compilation has involv nderstand which he must turn to the preface where he will learn that the writer has drawn hi om no fewer than twenty-four Authors.

In an introduction of 22 quarto pages Mr. Corcoran has given us a disquisition on Chines ory, and on the still more difficult question of Chinese Philology, in which he enters upon an iation of the disputed point whether the Chinese character is ideographic like the Egyptian, or ic like the other languages which grew out of the confusion of tongues at Babel. Into this lal ve shall not attempt to follow him, but content ourselves with applauding the public spirit of t who has compiled so large a work on China, from so great a variety of Authors, and printed it Oordoo language.

## AGRA MESSENGER, 14th APRIL, 1849.

* * * We have perused this work with very great satisfaction, though, to an educated E n the matter contained in it has nothing of novelty as a recommendation; the native of Inc whom it is expressly intended, will be readily attracted, as much by the descriptions of cou and people to him at present almost utterly unknown, as by the pleasing and easy style in whi "Account" is written. We believe that all natives who *can* read, with few exceptions, read every they can lay their hands on; and it is unfortunate for them that they possess such few works of a beyond such of an elementary character as may be procured from the vernacular depots at diff stations. Any individual, therefore, who succeeds in an attempt to add to the very small stock o tertaining and useful knowledge hitherto possessed by the natives of India, has a claim on their g tude, and the time will come when he shall be hailed by them as a real benefactor. To dispos nation of its false prejudices, its misconceived notions of its own importance originating and h a tendency towards its continuance in ignorance, is not the work of a day, nor at any time is it a of easy accomplishment. But every addition to its library of truthful and profitable knowledge moves gradually, yet effectively, one stumbling-block after another and thus clears the way fo eventual reception of true science in its own attractive colors. Mr. Corcoran's work is prec one of this nature. He has taken considerable pains to avoid the turgidity and affectation which racterize the style of all Oriental indigenous compositions and has succeeded, to a *marvel*, in pro cing a work, that will, in spite of its simplicity of diction, be perused by the natives with interest delight. He has only so far accommodated himself to their taste for light reading, as to variegate prose narrative with here and there a few verses thrown off in the same simple style.

The language used in the work is Urdu in its purest form; and so remarkably free from Euro anisms, that a critic must be endowed with very nice powers of discrimination to detect any flav idiom or phraseology, that could identify it as the production of an Englishman. * * *

## ZOOBDAT-OOL-AKHBAR, AGRA, 25th MAY, 1849.

Be it known that Mr. James Corcoran the Translator of the Sudder Courts Calcutta, h written a book in the Urdu Language containing a historical description of the Chinese Empire. perusal of this work makes the reader acquainted with all that is worth knowing of that Country. T

The finished and elegant style and interesting contents of the work indicate its superior e cellence. It is in short so very beautiful, as a piece of composition, that the reader fancies he e-witness of all that is described therein. As we have never ha such a History, nor have we even heard that anything like *it* in th existence, we have therefore resolved, out of a wish to *instruct* th it every week for the perusal of our readers. * * * * negyric have all the other native papers ...

# INDEX

*A Key to the Pronunciation of Romanized Oriental Words in this work*

SIMPLE SOUNDS

| a | á | b | p | *t* | t | s | j | ch | chh | *h* | *kh* | *d* | d | *z* | r |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | آ | ب | پ | ٹ | ت | ث | ج | چ | چھ | ح | خ | د | ڈ | ذ | ر |

| s | sh | s | z | *t* | z | *a* | *gh* | f | q | k | g | l | m |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| س | ش | ص | ض | ط | ظ | ع | غ | ف | ق | ک | گ | ل | م |

| *n* | (nasal) | o | h | i | é |
|---|---|---|---|---|---|
| ں | | و | ہ | ي | ے |

COMPLEX CHINESE SOUNDS

| áó | ou | wye | wha | hye | hwa | ú |
|---|---|---|---|---|---|---|
| آو | او | وی | وها | هی | هوا | و |

* THE ROMAN NUMERALS REFER TO THE VOLUME AND THE FIGURES TO THE PAGE

# صحتنامۂ اغلاط جلد ثانی

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲۲ | ۱۴ | وی | وہی |
| ۳۱ | ۱۲ | انغاے | انقضاے |
| ۳۳ | ۲ | رجا | رعایا |
| ۴۵ | ۲ | رزایل | رزایل |
| ۷۵ | ۱۱ | بتلا | بتلایا |
| ۷۶ | ۶ | بپھرتی | پھرتی |
| ۱۲۲ | ۱۲ | اسراف | اسراف |
| ۱۲۵ | ۵ | بھایا | بٹھایا |
| ۱۳۴ | ۱۵ | چ | ناچ |
| ۱۳۹ | ۳ | زشہ | نقشہ |
| ۲۴۵ | ۱۶ | مارتھے | مارتے تھے |
| ۲۶۲ | ۱۴ | استول | استعمال |
| ۳۰۵ | ۹ | اوسر | اوسپر |
| ۳۳۸ | ۱۷ | یکر | لیکر |
| ۳۵۶ | ۱۷ | زوربھی | روزبھی |
| ۳۶۸ | ۴ | لوتا | لوٹتے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۳۸۷ | ۴ | اسے | اپنے |
| ۴۹۶ | ۲ | مرلی | منازل |
| ۴۳۸ | ۷ | امرکہ | امریکا |
| ۴۴۲ | ۷ | اجازت | اجازت سے |
| ۵۱۲ | ۱۳ | کھلا | کھولا |
| ۵۴۸ | ۳ | ض | محض |
| ۵۵۱ | ۷ | کرداریکا | کرداری کے |
| ۵۵۳ | ۱۲ | عث | باعث |
| ۵۵۸ | ۱۳ | کیا | نہ کیا |
| ۵۵۹ | ۴ | رؤیوے | روے |
| ۵۶۶ | ۱۲ | خفیہ | خفیۂ |
| ۵۸۶ | ۱۵ | رزایل | رزائن |
| ۵۹۵ | ۱۲ | رہا | رہ گیا |
| ۶۰۸ | ۵ | موج | اوج |
| ۶۱۱ | ۲ | کروادیا | کروالیا |
| ۶۱۸ | ۷ | فزا | فضا |

ہین بھرے وصف نیک خوئی سے
پاک ہین عیب عیب جوئی سے
لاکھ عیبون کو جی سے دھوتے ہین
ایک ہنر پا کے شاد ہوتے ہین
اس جہان کو قیام ہو جب تک
رہین قایم جہان مین یہہ تب تک

خاتمہ

لکہا گیا ہی تابعدار اور باجگذار فغفور کے ہین اور اس تذکرۂ مختصر کے ملاحظہ سے بہی سب پر یہہ ظاہر ہوویگا کہ کس پایہ کا وہ بادشاہ ہی جسکا فرمان اتنے دور مین جاری ہی *
واضح ہو کہ تاریخ ممالکت چین با اوج و تمکین نامور بروی زمین اسیقدر ہی جو اس ہیچمدان خوشہ چین مورخان مقلد اردو دانان ناواقف لطایف سخن جمسپ کارکرن بعد نہایت کوشش و محن کے اب خدمت مین جمیع ارباب فضل و کمال کے پیش کرتا ہی اور اس خونِ جگر کے عوض مین اونسے یہی چاہتا ہی کہ جو نقص و قصور اس تاریخ ختا پر خطا اسم باسمی مین پایا جاے وہ نظرِ عطا سے معاف ہووے *

ابیات لمولفہ

حق سے امید ہی کہ تا دمِ صور
قدردانِ سخن رہین مسرور
کہ یہہ ہین اب یارِ باغِ سخن
ان سے ہی نو بہار باغِ سخن

مثال جائیوں کے بہت دھوم دھام ہوتی ہی لیکن
لاش کو یہہ لوگ جلاتے ہیں علاوہ اسکے کئی دستورات :
جا کے مثال کثیرالارواحی وغیرہ کے جاری ہیں اور چونکہ
جاپان کی بادشاہت کے قریب کئی جزیرے متعلق
اسکے واقع ہیں وہاں کی زبان اور رسومات بیچ مابین
اوس مملکت کی ماننی ہین غرض علوم اور فنون کی
کتابیں جاپانی زبان میں جاری ہیں اور اسکے سلطان کی
آمدنی بہت اچھی ہی کیونکہ معدنیات گندھک اور
تانبے اور ہڑتال کے اوسکی عملداری بیچ موجود ہیں اور
اسباب تجارت کے محصول سے اوسیسے فایدۂ کثیر ہی
کیونکہ کئی اقالیم کے سوداگر وہاں آکر خرید و فروخت
کرتے ہیں *

ان جزیرون کے رہنے والے خوشطبع اور ناچ و رنگ
کے شوقین ہیں اور چونکہ معیشت کے صدمے کو دست
خوشحالی بشاش کے بخوبی برداشت کرتے ہیں وہاں
رسم کے امر سے وہاں کوئی واقف ہی نہین *
القصہ یہہ سب ملک کا احوال اسکن دیتر ہیں

## نوان باب

لوچو کے جزایر کا احوال

چھتیس جزیرے جو کوریا اور فارموسا اور جاپان کے جزایر کے درمیان واقع ہین لوچو کہلاتے ہین اور سنہ ۱۳۷۲ عیسوی مین اونکا بادشاہ خود بخود فغفور ختا کا تابعدار اور باجگذار ہوا مگر سنہ ۶۰۵ عیسوی سے اس طبقے کا حال ختا مین معلوم تھا لیکن مینگ کے گھرانے کے پہلے بادشاہ نے ایسا سفیر باتدبیر وہان بھیجا اور اوسنے وہان جاکر اپنے خاوند کا پیغام اس خوبی سے ادا کیا کہ لوچو کا بادشاہ نہایت خوش ہوا اور فغفور کو خراج بھیجا چنانچہ ابتک نذرانہ اون چیزونکا جو ختا مین کم یاب ہین وہان سے آیا کرتا ہی اور مانچو تاتار کے گھرانے کے پہلے بادشاہ نے مہر اور لقب شاہِ باجگذار کا وہان کے والی کو دیا *

ان جزیرون کے باشندے بت پرست ہین اور نو سو برس سے بودہ کا بھی مذہب چین کے وسیلے سے وہان پہنچا ہی چنانچہ تجہیز و تکفین کے باب مین

رہا ہی اور جب فغفور کی حکومت مین تزلزل واقع ہوتا تھا
حامی کا ملک پھر چین جاتا تھا اور جب اونکے بازو مین :
زور ہوتا تھا اونکا عمل بدستور سابق ہوتا تھا اور جب
اسلام کا نشان ایران اور ترکستان وغیرہ مین بلند کیا گیا
گوبی کا صحرا اونکے دخل مین آیا اور حامی کا ملک بھی
اونکے قبضے مین گیا مگر جب قبلا خان نے ختا کے تاج کو
اپنے سرپر رکھا یہہ ملک داخل صوبجات چین کے ہوا
مگر سنہ ۱۳۰۶ع مین مملکت ختا سے جدا ہوکر وہان
ایک سردار بلقب بادشاہ فغفور کی طرف سے مقرر
ہوکر ختا کے باجگذارون مین داخل کیا گیا لیکن سنہ ۱۴۰۴ سے
سے ایسی بد انتظامی شروع ہوئی کہ آخر کو تاتار کی
ایک قوم اوس ملک پر قابض ہوئی. حاصل کلام
سنہ ۱۶۹۶ع سے فغفور کا‌نہی کے وقت مین جو یہہ ملک
ختا کے باجگذارون مین شامل کیا گیا تو ابتک وہی علاقہ
باقی ہی فقط

---

کی کیفیت یہان موجود ہی اور باشندے اس ملک کے بہادر اور شہزور اور محنت کش ہوتے اور سپاہگری کے فن کو جلد حاصل کرتے ہین لیکن حیف ہی کہ اتنی نیکیون مین ایک عیب ایسا اون مین موجود ہو کہ ساری صفتین اونکی خاک مین ملجاوین چنانچہ تلون مزاج مین اسقدر ہی کہ دوستی کی اُمید اون سے نہین کی جاسکتی ہی اور غصے مین جب آتے ہین تو اپنی عزیزون کے سرکاٹ لینے مین تامل نہین کرتے ہین *

اس ملک مین فقط ایک شہر پایۂ تخت سلطان ہی لیکن قصبے اور موضع مثل شہرون کے بہت ہین اور تاریخون سے معلوم ہوتا ہی کہ سنہ ۹۵۰ مین قبل حضرت عیسیٰ کے اس ملک کے بادشاہ نے تحایف اور سفیر فغفور کے حضور مین بھیجا اور تلوار پیش کیا آعنی شہنشاہ چینائی کی تابعداری کا طوق گلے مین ڈالا مگر جس وقت چوکا گھرانہ کمزور ہوا اور سلاطین نے چارون طرف سے بلوا کیا جاپان کے ملک پر اقوام ہٰن کے ایک فرقہ کا دور ہوا غرض اسی طرح سے ہمیشہ

خاصہ کے لئے یہان کا چانول اور خربوزہ ہمیشہ جاتا ہی اور خربوزے مین یہہ تکلیف ہی کہ اوسے خشک کر کے لوگ رکھتے ہین اور چار دن مین مثل خشک مربے کے کھاتے ہین اور آب و ہوا مین یہہ کیفیت ہی کہ شبنم اور کوہا سا کبھی دیکھنے مین نہین آتا ہی اور برسات فقط نام کے لئے ہوتا ہی اور اسپر بھی زرخیزی بشدت ہی اور بارہ مہینے ایک ہوا خوشگوار بہتی رہتی ہی اور آندھی طوفان اور زلزلہ و سیلابی کی صورت کبھی دیکھنے مین نہین آتی ہی اور جانور ہرطرحکے چرندے اور پرندے اور پشمین بکری اور دنبے کثرت سے ہین اور معدنیات اور جواہرات کے اقسام ہین خصوص سونا بہت کھرا اور آب وتاب کا ہیرا اور ریشم رنگین اور قیمتی ملتا ہی حالانکہ کمتر دیکھنے مین آتا ہی کہ جو زمین نباتات مین سیر حاصل ہوتی ہی وہ معدنیات مین لفراط کامل رکھتی ہی خلاصۂ کلام ہی کہ حیوانات اور نباتات اور معدنیات کی برکت اور آب وہوا کی لطافت اور سازی جہان

گوبی کا صحرا ایک ریگستانِ لق و دق ہی مگر اسکی سرزمین میں تمام دنیا کی خوبیان جمع نہین یہان تک کہ نمونۂ ارم ہی اور اس سے زیادہ نہ اس سے کم ہی اور ایسی جاگہہ پُر فضا جو دشتِ کفدست کے قریب واقع ہی تو گویا اوسکے میسر حاصل کرنے کے لئے پروردگار نے آس پاس کے طبقون کے اخلاطِ صالح کو نکال لیا اور اس مین داخل کیا ہی اس جہت سے وہ سب ریگستان ہوگئے اور یہہ بہشت شداد کو شرمندہ کرنیکے لئے پیدا ہوا الغرض اس ملک مین اناج اور میوہ جات کے اقسام افراط سے ہین اور جو چیز وہان پیدا ہوتی ہی لذت اور تحفگی کی جو بات چاہئے اوس مین پائی جاتی ہی چنانچہ انار اور انگور کابلی اور کشمیری مشہور ہین اور شفتالو اور خربوزے ہندوستان کے اور کنولے ساہت کے اور بیر بنگالے کے یکتا اور بے ہمتا کہلاتے ہین لیکن جو ذایقہ انہین میوؤن مین خامی کے ملک مین ملتا ہی وہان نہین پایا جاتا ہی جس خطے مین کہ مخصوص یہہ میوہ جات پیدا ہوتے ہین اور فغفور کے

اگرچہ فغفور مذہب کے سبب سے لامہ گروکا مطیع ہی لیکن اپنی معتمدون اور جاسوسونکو ہمیشہ اوسکے دربار مین متعین رکھتاہی اور جب کوئی امر خلاف طبیعت کے واقع ہوتاہی فوراً اوسکا تدارک اور امورِ دینی اور دنیوی مین فرق کیا جاتاہی اور لامہ گرو ہرسال فغفور کو باج اور پیشکش کے طورسے سونے اور تانبے کے پوتلے بودہ کی مورت کے اور مشک اور عنبر اور مونگا اور جواہر اور پشمینہ اور عمدہ تلوارین بھیجتاہی اور ان تحایف کے ساتھ گنگا کا پانی بھی تانبے کے گھڑون مین فغفورِ ختا کو خطاؤن سے پاک کرنے کے لئے ارسال ہوتاہی فقط

## آٹھوان باب

### حامی کی بادشاہت کا احوال

ولایت ختا سے ایکسو پینتیس کوس رخ بایب پر یہہ طبقہ لذت دنیوی سے بھرا واقع ہی اور اگرچہ طول وعرض اسکی زیادہ نہین ہی لیکن جس قدر ہی باغ وبوستان پرشجر وثمر ہی اور باوجودیکہ دوپہلو پر اسکے

اون مین جو لڑکا عزیز ہوتا ہی اوسی کو یہہ درجہ
ملتا ہی *

جب مغل تاتار کا دور ختا مین ہوا تب لاموں کو
ادخل ملا اور قبلا خان کا گہرانہ جب تک کہ ختا مین رہا
اسی طرح کا تنزل انکے رتبے مین نہ آیا لیکن جب مغل
کے خاندان سے ختا چہن گیا اور ملکی بادشاہون کا حکم پہر
جاری ہوا تب بودہ کے پوجاریون پر بہی ختائیون کا
غضب نازل ہوا اور مغلون کے ساتہہ انکو بہی جان لیکر
بہاگنا پڑا غرض جب مانچوتاتارون نے ملکی فغفورون کا
تخت چہین لیا تب پہر لامون نے چین مین چین کرنا شروع کیا
دراصل بہت عزت کے ساتہہ اونکی اوقات کٹتی ہی
اور باوجودیکہ لامون کو ہر طرح کے عیش اور لذت
دنیوی سے پرہیز کرنا ہوتا ہی اور اچہا کہانا اور پہننا اور
سیر کرنا حرام ہی اور فقط نماز و روزے سے اونہین کام
ہی لیکن ناموری کا شوق اور خلایق کو اپنے روبرو ہروقت
سربسجود دیکہنے کی آرزو ایسی ہی کہ فقط اسکی دید
اونہین مقصود اور ترکِ لذات ظاہرا منظور ہوتی ہی

نہین کرتا اور شاہ وگدا کو ایک آنکھ سے دیکھتا ہی
اور فغفور کو بھی مثل آورون کے ناچیز سمجھتا ہی غرض
اتنا فرق کرتا ہی کہ جب فغفور یا بڑے رتبے کے لامہ
یا اقوام تاتار کے سردار عالی وقار اوسکو سجدہ کرتے ہین
تب اونکے سر پر ہاتھ رکھکر دعا دیتا ہی غرض ان
لوگون کے سیوا آورون کے سر سے سجدے کے وقت
صرف عصا کی نوک چھولا دیتا ہی *
لامہ گرو کے مرنے پر یہہ بات مشہور ہوتی ہی
کہ بودہ نے ایک چولا چھوڑ دیا اور کسی دوسرے کو
اختیار کیا تب ہُوتُوکتُو آخنی بڑے لامہ سب جمع
ہوکر لامہ گرو کے چیلون سے ایک لڑکے کو انتخاب
کرتے اور قایم مقام بناتے ہین اور لوگون کو کہتے
ہین کہ اوس مین چند علامتین ملی ہین جنسے معلوم ہوا
کہ بودہ نے اوس بچے کے تن کو اپنے انس سے
مشرف کیا ہی غرض یہہ فقرہ عوام کے بھولانے
کے لئے طیار ہوتا ہی لیکن حقیقت یہہ ہی کہ موافق
وصیت کے یہہ امر وقوع مین آتا ہی اور تب

بودھ کی سی مورتون مین اوسے بھرکر معبد مین رکھہ دیتے ہین *

تبت کے باشندون کی دو قسمین ہین ایک وہ جو لامہ کہلاتے ہین اور بجز پوجہ اور مکر کرنے اور غذاء لطیف کھانے اور سورہنے کے اور کام نہین جانتے ہین اور دوسرے قسم کے عوام النّاس جو کھیتی کرتے اور بھیڑی بکری پالتے ہین اور تجارت اور نوکری چاکری کرتے ہین *

شہر لاسہ کے قریب ایک پہاڑ پر بہت عالیشان خانقاہ ہی جس مین لامہ گرو بہت شان و شوکت کے ساتھہ رہتا ہی اور اوسکے دربار کی یہہ صورت ہی کہ ایک مسندِ مکلف پر دونے ہاتھہ مین عصا لئے لامہ گرو پالتھی مارے تمام روز اور نصف رات تک ہمیشہ بیٹھا رہتا ہی اور ہر چہار طرف کے لوگ دور دور ملکون سے آتے ہین اور یہہ سمجھکر اوسکو سجدہ کرتے ہین کہ بودہ کا وہ اوتار ہی آعنی وہ دیوتا اوسی روپ سے بالفعل جلوہ گر ہی غرض تعظیم کسیکی لامہ گرو

ٹکڑے ٹکڑے کاٹ کر اوس غار مین ڈال دیتے ہین
تاکہ فوراً کئی قسم کے جانورون مین وہ تقسیم ہو جاوے اور
کسی عضو کو پرندہ اور کسی کو درندہ کہا جاوے تاکہ مردے کو
ثواب ہووے اور عالم تناسخ مین کسی اچھی چیز کا
چولا اوسیے ملے غرض لاماؤن کے لئے یہہ ذلت نہین
ہی مگر اونمین بھی جو دو فریق ہین اونکی لاشین دو طرحسے
سبتی سنوازی جاتی ہین چنانچہ جولامہ سب کہ ھوتوکتو
اعنی بودہ کے آوتار کہلاتے ہین اور جیسے ہندوستان کے
راجے رجواڑے ہوتے ہین ویسے ہی یہہ لوگ صاحب
ملک اور خزانہ مثل بادشاہ کے ہوتے مگر لامہ گروکے
تابعدار اور باجگذار سمجھے جاتے ہین اونکی لاشون مین
محفوظیت کے لئے مصالح بھرا جاتا ہی اور حسب
مقدور چاندی یا سونے کے تابوت مین بند ہوکر خانقاہ کے اندر
جو مکان اس مصرف کے لئے رہتا ہی اور بڑا معبد
کہلاتا ہی وہان بہت تکلف کے ساتھ اورون کی
پرستش کے لئے وہ رکھہ دی جاتی ہی اور دوسرے درجے کے
جو لامے ہین اونکی لاش کو جلاکر خاک کرتے ہین۔ اور

بودہ کی کسی مورتون مین اوسے بھرکر معبد مین رکھہ دیتے ہین *

تبت کے باشندون کی دو قسمین ہین ایک وہ جو لامہ کہلاتے ہین اور بجز پوجہ اور مکر کرنے اور غذاء لطیف کہانے اور سور ہنے کے اور کام نہین جانتے ہین اور دوسرے قسم کے عوام الناس جو کہیتی کرتے اور بھیڑی بکری پالتے ہین اور تجارت اور نوکری چاکری کرتے ہین *

شہر لاسہ کے قریب ایک پہاڑ پر بہت عالیشان خانقاہ ہی جس مین لامہ گرو بہت شان و شوکت کے ساتھ رہتا ہی اور اوسکے دربار کی یہہ صورت ہی کہ ایک مسندِ مکلف پر دہنے ہاتھہ مین عصا لیئے لامہ گرو پالتی مارے تمام روز اور نصف رات تک ہمیشہ بیٹھا رہتا ہی اور ہر چہار طرف کے لوگ دور دور ملکون سے آتے ہین اور یہہ سمجھکر اوسکو سجدہ کرتے ہین کہ بودہ کا وہ اوتار ہی آعنی وہ دیوتا اوسی روپ سے بالفعل جلوہ گر ہی غرض تعظیم کسیکی لامہ گرو

ٹکرے ٹکرے کاٹ کر اوس غار مین ڈال دیتے ہین
تاکہ فوراً کئی قسم کے جانورون مین وہ تقسیم ہو جاوے اور
کسی عضو کو پرندہ اور کسی کو درندہ کہا جاوے تاکہ مردے کو
ثواب ہووے اور عالم تناسخ مین کسی اچھی چیز کا
چولا اوسے ملے غرض لاماؤن کے لئے یہہ ذلت نہین
ہی مگر اونمین بھی جو دو فریق ہین اونکی لاشین دو طرح سے
سبتی سنوازی جاتی ہین چنانچہ جولامہ سب کہ ھُوتُوکتُو
اعنی بودہ کے آوتار کہلاتے ہین اور جیسے ہندوستان کے
راجے رجواڑے ہوتے ہین ویسے ہی یہہ لوگ صاحب
ملک اور خزانہ مثل بادشاہ کے ہوتے مگر لامہ گرد کے
تابعدار اور باجگذار سمجھے جاتے ہین اونکی لاشون مین
محفوظیت کے لئے مصالح بھرا جاتا ہی اور حسب
مقدور چاندی یا سونے کے تابوت مین بند ہوکر خانقاہ کے اندر
جو مکان اس مصرف کے لئے رہتا ہی اور بڑا معبد
کہلاتا ہی وہان بربہت تکلیف کے ساتھ اورون کی
پرستش کے لئے وہ رکھہ دی جاتی ہی اور دوسرے درجے کے
جو لامے ہین اونکی لاش کو جلاکر خاک کرتے ہین۔ اور

جہان بہ سبب تبت کی قربت کے یہہ گندہ بو جا پہنچی ہی کسی دوسری جاپر جایز نہین ہی اُس سبب سے غالب ہی کہ اونکی جبلت مین عدمِ نفسانیت ہی *

تبتی غربا کے مُردون کی بری خرابی ہوتی اور لاشونکی یہہ بری نوبت پہنچتی ہی کہ اوسکی یاد پر طبیعت نفرت کرتی ہی چنانچہ جناب ترنر صاحب نے تیشولومبو کے خانقاہ کے قریب اوس جگہہ کو دیکہا ہی جہان غربا کے مردے ڈالدیئے جاتے ہین اور اونکا بیان ہی کہ وہ ایک گڑھا بہت گہرا اور چوڑا ہی اور اوسکی ایک پہلو پر ٹیلہ اور تین طرف اونچی دیوارین ہین اور منہہ غار کا کہلا رہتا ہی تاکہ مُردہ خور پرندے اور درندے بسہولت اوس مین جاوین اور مردون کو کہاوین اور جب کوئی عزیز مرجاتا ہی اوسکے دوست آشنا بہائی برادر اوسی طرح سے بے نہلائے کفنائے یا اور کچہہ تکلف کئے اوسی غار مین لاش کو پہینکر چلے آتے ہین اور صرف اوسی شخص کی لاش کو جو بہت عزیز ہوتا ہی

چنانچہ تبت مین پانچ سات بلکہ کبھی کبھی دس بارہ مردون کے حصے مین ایک ہی عورت رہتی ہی اور وہ زنکہ سب کی جورو کہلاتی ہی اور اکثر یہہ ہی کہ پانچ سات سگے بھائیون مین دہی ایک عورت سبکو حلال ہوتی ہی اور اسمین ساجھے مین جو لڑکا پہلے پیدا ہوتا ہی بڑے بھائی کا جنا کہلاتا ہی اور دوسرا لڑکا دوسرے بھائی کے ذمہ کردیا جاتا ہی اور تیسرا تیسرے کے سرپڑتا ہی غرض اسی حساب سے لڑکون کی تقسیم ہو رہتی ہی اور اس شراکت مین کمال بے تکلفی ہوتی ہی اور سبب اس دستور کا یہہ ہی کہ تبت کی سرزمین مین اناث کی قسم کم ہوتی ہی اور اس سبب سے ہر مرد کے حصہ مین ایک عورت نہین آسکتی ہی اور حالانکہ یہہ امر واقعی ہی کہ جہان پانچ بیٹے پیدا ہوتے وہان ایک بیٹی پیدا ہوتی ہی لیکن تاتار کے اکثر طبقون مین بھی زن و مرد کی پیدایش کا حال اسیطور پر ہی مگر ایسا دستور بجز تبت بزرگ اور ملک بھوٹ کے شمالی پرگنون کے

کات کے مدعو کے منہہ مین بھرتا ہی اور جو کچھ منہہ کے
باہر رہتا ہی اوسکو خود کا تکر کھاتا ہی مگر سب سے بیہودہ
دستور دنیا کے پردے پر انہین لوگون مین جاری ہی
چنانچہ جب داعی اور مدعو ایک کوٹھری مین جہان غذا
رکھی رہتی ہی جاتے ہین تو داعی کے گھر کے لوگ
باہر سے آنچ لگا کر اوس کوٹھری کو مثال تنور کے
گرم کرتے ہین اور جیون جیون وہ بیچارہ کھائے جاتا ہی
تیون تیون داعی اوسکے منہہ مین ٹھونستا چلا جاتا ہی اور
باہر کی آنچ بھی رفتہ رفتہ زیادہ کی جاتی ہی آخرش بارے
حرارت کے مدعو کو قے ہو جاتی ہی اور وہ امان مانگنا
شروع کرتا ہی مگر اوس سے کچھ فائدہ اوسے نہین
ہوتا ہی کیونکہ داعی باایہمہ کھلائے چلا جاتا ہی الحاصل
جب تین چار دفعہ اسی طرح سے اوسے قے ہو جاتی ہی
تو ہدیہ اور تحفہ داعی کو قبول کرکے اپنی جان چھوڑاتا ہی *
الغرض ظاہر ہی کہ ہر ملکے رسمے گر ایک
دستور تبتیون مین عجیب و غریب قابل نفرین کے ہی
کہ انسان مین تو کیا اکثر حیوانون مین بھی وہ روا نہین ہی

رسون میں ایک آدھ دفعہ ہوتا ہوگا کہ دو تین دوست ملکر ہم طعام ہووین اور اسیطرح سے ادس جزیرے کے لوگ جنکا ذکر صدر مین ہوا ہی کہ عورتین ننگی مادرزاد ہو جاتی ہین غذا کے وقت جدا جدا خوان لیکر اور ایک دوسرے نے پرپشت پھیرکر تناول کرتے ہین یہانتک کہ دو بھائی یا دو بہن یا ما بیٹی بھی کبھی ایک خوان مین نہین کھاتیاں ہین اور ایک قوم امریکا مین صاحب خانہ ضیافت کے وقت برابر اپنے دوستون کو یہی کہتا رہتا ہی کہ آپ سب کھاے جائیے کھاے جائیے مگر خود ایک نوالہ منہہ پر نہین رکھتا ہی اور ایک اور ملک مین داعی طعام کے وقت بیٹھا گایا کرتا ہی اور اگر کسی تاتار کا دوست شراب پانیے سے انکار کرے اور پہلے انکار کرنیکا گویا اوسمین قاعدہ کلیہ ہی تو داعی اوسکا کان پکڑکر جب تک نہ پئیے بے تکلف لمتا ہی اور جب وہ پینا شروع کرتا ہی تو وہ اوسے پیالہ تواضع کر کے مدعو کے سامنے ناچنا شروع کرتا ہی اور اوسکے قریب کے ایک ملک مین داعی بڑا سا ٹکڑا گوشت کا

اسکی دو ایک نقلین اس مقام پر درج کرنی بیجا نہین معلوم ہوتی ہی *

بحر شمال مین اہل جزایر کا قاعدہ ہی کہ ملاقات کے وقت ایک شخص دوسرے کے پانون کو اوٹھا کے اپنے منہہ مین رگڑتا ہی اور کسی جابہ پر لوگ ناک لڑاتے ہین اور افریقہ مین بزرگ اپنے خورد کے کپڑے کو اپنی کمر مین لپیٹنا شروع کرتا ہی اور ایک جزیرے کی عورتین بزرگ کو سلام کرتے وقت الف ننگی ہو جاتی ہین گویا بے ستری علامت خوردیت کی ہی اور قدیم الایام مین فرنگ کے لوگ اپنے سر کا موتھی بھر بال نوچکے سلام علیک کے وقت دوست کے روبرو بطور نذر رکھدیتا تھا علی ہذالقیاس جس طرح سے قواعد صاحب سلامت کے سب جابہ جدا ہوتے ہین اوسی طرح سے طریق کھانے پینے کے بھی اکثر جگہہ جدا ہوتے ہین چنانچہ بحر ہند مین ایک قطار جزایر کی ہی جہان کے لوگ جب ارادہ کھانا کھانے کا کرتے ہین تو گھر کے تمام دروازے بند کر کے کسی اندھیری کوٹھری کے کونے مین جا بیٹھتے ہین اور ایسا اتفاق

ہو تے ہین لیکن لاماؤن نے اون بیچارون کو ایسا احمق بنا رکہا ہی۔ کہ جو صفتین متعلق علم سے ہین۔ اونمین نہین پائی جاتیان ہین *

ہر ملک مین جدا جدا دستور آپس کے سلام علیک کا ہی۔ علی ہذا القیاس تبت مین بھی یہہ دستور ہی کہ جب کوئی کسی کے یہان جاتا ہی یا خط بھیجتا یا راہ گہاٹ مین ملتا ہی تو ایک سفید ریشمی رومال کی تواضع کرتا ہی فی المثل خطوط رومال مین لفافہ کے عوض لپیٹ کر بھیجے جاتے ہین اور جواب اوسکے اوسطرح پر آتے ہین اور مکان پر یا راہ گہاٹ پر ملاقات ہونے سے رومالون کا عوض معاوضہ دوستون مین ہو جاتا ہی اور یہان تک اس رسم کی ادا کا خیال خاص و عام کو رہتا ہی کہ اگر کبھی اسکا سہو ہووے تو نوبت لڑائی کی پہنچے غرض اس رسم کے حال پر ہنسنا نہ چاہئے کیونکہ قاعدہ ہی کہ کہین کی صفتین اپنے یہان معیوب ہوتی ہین اور اپنے یہان کی نیک باتین اور ملکون مین قابل نفرین کے ہوتی ہین چنانچہ

لامہ گرو کو ایسا ایسا باغ سبز انگریزون سے محبت رکھنے مین دکھلایا کہ جب فغفور نے اپنے گرو سے پوچھا کہ آپ کی جو خواہش ہی فدوی حاضر کریگا صرف حکم کا متوقع ہی تب لامہ نے کہا کہ انگریزون سے اور آپ سے اگر دوستی ہووے تو بہتر ہی اور ہم یہی چاہتے ہین کہ آپ ہندوستان کے گورنر جنرل کو شقہ لکھئے اور وہان کے صفیر کو جسکو ہمنے کان تان کی راہ سے بلوایا ہی اوسکی آپ عزت کرین اور باب محبت کو واکرین چنانچہ فغفور نے اپنے دین کے مرشد کی بات کو قبول کیا لیکن بوگل صاحب کے پہنچتے پہنچتے لامہ گرو نے جو ایدھر انتقال کیا تو وہ بات ویسی رہگئی الغرض بالفعل دو تین انگریز گئے ہوئے ہین کہ لامہ گرو سے دوستی کرکے راہ ورسم انگریزون کے ساتھ پیدا ہووے خدا اونہین صحیح وسالم وبامراد پھیرے کیونکہ درمیان تبت اور ممالک سرکار انگریز کے بڑی تجارت ہوسکتی ہی * :

تبت کے باشندے سلیم اور حلیم اور مسافر پرور

پنی مین ایک قسم کا نمک اس افراط سے ہوتا ہے
کہ تمام تبت اور اطراف کے ملکون مین خرچ کیا جاتا
ہی اور کبھی کم نہین ہوتا ہی بلکہ سالہا سال کے
خرچ پر بھی ظاہر ہوتا ہی کہ دن بھر مین جسقدر ذخیرہ
سہاگا اور نمک کا خالی ہو جاتا ہی اوسیقدر شب
بھر مین پھر آکر موجود ہو رہتا ہی * اور روایت کپتان
ترنر صاحب کی جو کمپنی بہادر کی طرف سے سفیر ہوکر
تبت مین گئے تھے یہہ ہی کہ یہہ دونون چیزین کسی
اور جگہہ پر تبت مین نہین پیدا ہوتی ہین *
انگریزون نے اکثر قصد کیا ہی کہ لامہ گرو سے ربط
بڑھاکر اوس ملک مین اپنی کوٹھیان بناوین اور تجارت کی
راہ پیدا کرین اور اس ارادے سے سنہ ١٧٧٤ اور
سنہ ١٧٨٣ مین اونھون نے سفیر بھیجا لیکن نیپالیون کی
یورش سے بیچ پڑ گیا با اینہمہ جب لامہ گرو پایہ تخت
پیچنین مین شہنشاہ چین کی ملاقات کو گیا اور وہان
شیتلاون مین مر گیا جیساکہ اسی جلد مین ذکر ہوا ہی
تب انگریزی سفیر جان بوگل صاحب نے

کی سرزمین مین قابلیت زراعت کی جسقدر کم ہی
اوسیقدر عوض مین جانورون اور معدنیات کی افراط
ہی اور اسیطرح سے ہرملک کے لوگون کو پروردگار
نے اگر بعض بخششون سے محروم رکھا تو اونکی جگہہ مین
اور کچھہ ایسا عنایت کیا ہی کہ عوض معاوضہ ہوگیا ہی
چنانچہ تبت مین نمک معدنی اور سونا و چاندی اور لوہا
و تانبہ اور سیسہ اور پارہ اور شنجرف پیدا ہوتا ہی
اور سہاگا افراط سے ملتا ہی مگر سب معدنون سے
زیادہ تانبے کے معدن بہت کھودے جاتے ہین
کیونکہ تانبے کا خرچ دیوارون مین واسطے ظروف پوجا
اور پتر کے بہت ہی اور عوام الناس بھی مثل
ہندون کے اسکو سب معدنیات سے زیادہ پاک
سمجھتے ہاین *

تیشولومبو سے پندرہ روز کی راہ پر ایک بہت
بڑی جھیل دس بارہ کوس کے عرصے مین ہی اور اوس
جھیل مین یہہ بات عجیب ہی کہ تھوڑے پانی مین
کنارون کے قریب افراط سے سہاگا ملتا ہی مگر گہرے

کہ اِس ملک مین بھی وہ پیدا ہوتا ہی اور شکب
کی فروخت سے تابت کا بازار گرم رہتا ہی * :
خداوند مطلق کی حکمت اور کریمی ہر مقام پر اسطرح سے
دیدۂ عقلا پر جلوہ گر ہی کہ کیسہی کور باطن کیون
نہو دے تو کیا ممکن کہ اوسکے کارخانے کے ایک
ذرّے کو دیکھکر جلّ جلالہ وجلّ شانہ نہ پکارے اور راقم
کو اکثر اوقات فقط اسی خیال مین گھڑیون حیرت رہی
ہی کہ وہ کون انسان بدتر از حیوان ہین جو عالم اور فاضل
کہلاتے ہین مگر ہزیان بک بک کر چاہتے ہین کہ
دہر کو قایم کرین اور اس جہان ذی شایان اور بے پایان
کی بنیاد کو اتفاد اور امکان اور حسن اتفاق پر مبنی
کرتے ہین اور اسطرح سے بہت سا کفر بکتے پھرتے
ہین اور چونکہ محض بے تہور وٹھکانے اور بعید القیاس باتین
کرتے ہین جہّال کے نزدیک عاقل اور فاضل باجتے
ہین کیونکہ قاعدہ عوام کا ہی کہ جو بات اونکے سمجھ مین
نہین آتی ہی نہایت معقول ٹھہرائی جاتی ہی غرض
اس مقام پر یہہ جملۂ معترضہ راقم کو ایسلئے سوجھا کہ تبت

روئینکی طرح رہتا ہی جسطرح سے پرندون کی بڑے پرونکے
نیچے قریب جلد کے روم ہوتا ہی اور بعض انگریزون
نے قصد اس جانور کو انگلستان مین لیجانے کا اور
ہندوستان مین پالنے کا کیا لیکن سمندر کی ہوا اور
ہندوستان کا موسم گرما اوسکی طبیعت سے ناموافق
ہوا اور بعض کا پشم گر پڑا اور بعض کو خارشت نے
مار ڈالا الغرض اسکے روئین کی تجارت سے اہل تبت
کو بڑا فایدہ ہوتا ہی مگر اون سے زیادہ کشمیر کے
پشمینے والون کے ہاتھ چڑھ رہتا ہی *
مشک بھی افراط سے یہان میسر ہوتا ہی اور حالانکہ
خاص ملکِ ختا کے بعض صوبون مین وہ ہرن ہاتھ آتا ہی
جس سے مشک ملتا ہی لیکن تبتِ بزرگ کے
پہاڑون مین اِس جانور کی سکونتِ اصلی معلوم ہوتی
ہی کیونکہ یہان پر مشک افراط سے اور سب جگہہ
سے بہتر ملتی ہی غرض اِس جانور کا احوال چونکہ پہلی
جلد کے چھبیسوین صفحہ مین راقم نے تفصیل وار لکھا ہی
اس لحاظ سے دوبارہ صرف اسیقدر اشارہ کافی ہی

اور اوس مین نہ نمک نہ آگ نہ دھوپ کا کچھ دخل
ہی فقط ٹھنڈی ہوا مین بکرون کو دے لٹکاتے ا
سوکھلاتے ہین اور یہہ اثر اوس ترکیب کو ہی کہ
برسون گوشت نہین بگڑتا اور جب پکایا جاتا ہی تاز
گوشت سے زیادہ مزادار ہوتا ہی *

پشم اس جانور کا نہایت باریک و نرم اور آب
و تاب اور چمک و دمک کا ہوتا ہی اور گرمیون ک
پوشاک تبتیون کی اوسیکی بنتی ہی اور جاڑون می
اوسیکا چمڑا پشم سے بھرا ہوا ملبوسات مین خرچ ہ
ہی غرض تبت کی بکریون کے پشم سے شال دو شا
اور کشمیر کا عمدہ پشمینہ سب بنتا ہی اور بڑے
دامون کو بکتا ہی اور ہندوستان کی بکریون سے ا
ان سے قد و قامت شکل و صورت مین اسقد
فرق ہی کہ تبتی بکریون کا پشم مثل ریشم کے لچھ
کے سارے بدن مین افراط سے ہوتا ہی غرض
پشم جس سے کشمیر کا دو شالہ بنتا ہی وہ مثل سیم
کی روئی کے چھایہ کے بڑے بڑے بالون کے نیچ

اور شکل اوسکی یہہ ہی کہ اگلا دھڑ پچھلے سے کچھہ
بلند اور زیادہ فربہ ہی اور سارا بدن پشم سے بھرا
رہتا ہی خصوص رانون کے نیچے اتنا لمبا ہوتا ہی کہ
زمین تک لٹکتا ہی اور یہان تک گران بہا اور پسندیدہ
ہوتا ہی کہ اوسکے دم کا چنور بادشاہون پر جھلا جاتا ہی
اور اگرچہ اوسکی مادہ بھی خوبصورت ہوتی ہی لیکن
نرکی طرح پشم نہین رکھتی ہی غرض دودھہ اس افراط
سے دیتی ہی کہ ہندوستان کی چار گائیون کا مقابلہ وہ
کرتی ہی اور مایہ اوسکے دودھہ مین اتنا ہوتا ہی کہ اوس
سے بہت مکھن نکلتا ہی اور لذیذ ہونے کے سوا
برسون نہین بگڑتا ہی اور اہل تبت برف سے اسکو
سخت کرکے دور دور ملکون مین لیجاکر اوسکو بیچتے
ہین غرض سب جانورون سے زیادہ اہل تبت کی
خوراک اور پوشاک بھیڑ سے حاصل ہوتی ہی چنانچہ اسکا
گوشت نہایت لذیذ اور فربہ نکلتا ہی اور اوس کو
سوکھلاکے کھانے سے زیادہ ترمرغوب طبع ہوتا ہی لیکن
خشک کرنیکی ترکیب تبت مین سب جگہہ سے علحدہ ہی

اور آشام کے اوتر پر واقع ہی غرض اس تاریخ چین میں
صرف تبت بزرگ کا ذکر ضرور ہی کیونکہ وہ باجگذار ختا
ہی اور اوس طبقہ کی زمین مطلق قابل زراعت
نہین ہی کیونکہ فقط کہین کہین پر جہان دریا کا کنارہ ا
برف سے بچا ہی وہان پر البتہ کچھ سبزہ دیکھا
دیتا ہی ورنہ بجز بالو اور برف کے اور کچھ نظر نہیں
آتا ہی اور چانول کو وہان کبھی کوئی خواب مین بھی
نہین دیکھتا ہی اور گیہون بھی کم پیدا ہوتا ہی لیکن
جو کی افراط ہی اور اوسی پر سبکی اوقات ہی
غرض اناج کی قلت کا عوض پروردگار عالم نے جانورون
کثرت مین کر دیا ہی اور باوجودیکہ گھانس پتا ا
ہر طرح کا سبزہ گویا نہین ہی لیکن گاے بیل بھیڑ
بکری دنبہ وغیرہ اوس حال پر بھی علی الحساب ہین
اور وحشی جانور خوردنی چرند و پرند کے قسم سے بہت
ہین اس جہت سے خوراک کی مطلق تکلیف دو
اور گوشت کی زیادتی سے نہین ہی *
تبت بزرگ مین جاندہم بہت خوبصورت ہوتا ہی

مدد مانگی اونھون نے توجہہ نکی غرض اس انکار اور اوس اقرار کی یاد فغفور کو رہی اور نتیجہ اوسکا یہہ ہوا کہ جب بعد اوسکے انگلستان کا سفیر ختا مین گیا تو مقصدیاب نہوا جیساکہ اس جلد مین نظر سے گذرا ہوگا *

القصہ اوس وقت سے لامہ گرو کے ملک مین آمن ہی اور بدستور فغفور کے حضور مین دنیوی مقدمون مین تابعداری کا مجرا اوسکا ہوتا ہی لیکن جب دین کا معاملہ درمیان مین آتا ہی تب لامہ کے استانے پر فغفور کی کورنش ہوتی ہی اور فرمان روائی چین کی آنکھ بودہ کے پوجاری کے روبرو دب جاتی ہی *

تبت کے ملک کی تین تقسیمین ہین آعنی تبت بزرگ اور تبت خورد اور بھوت کا ملک اور ایک پہار ہی جسکو کان تیل کہتے ہین اور اوسکے پچھم پر تبت خورد ہی جسکے باشندے مسلمان اور رعیت والئی کشمیر کے ہین اور اوس پہار کے پورب پر تابت بزرگ آعنی لامہ گرو کا ملک ہی اور بھوت کا ملک تابت بزرگ کے دکھن اور نیپال کے پورب

چلی اور اتنی خونریزی ہوئی کہ نہ دید نہ شنید تھی غرض
حق کی طرف سرسبزی رہی اور نیپالیون کو شکست
ملی جیون جیون قدم اونکا پیچھے ہٹا ختائیون کا آگے بڑھا
آخرش دوبارہ جب لڑائی ہوئی نیپالیون کو ایسی کامل
شکست ملی کہ دعے التجا لانے اور ہزار منتون کے
ساتھ جان بخشی چاہنے لگے تب ختائی سپہ سالار نے
جو جو فرمایا اونہین بجا لانے پڑا یہان تک کہ اکثر مال
و متاع جو لوٹا گیا تھا لاماؤن کو واپس ملا اور والی نیپال
یہان تک کے خایف ہوا کہ فغفور کے آستانے پر
نذرانہ سالیانہ بھیجنے کا اقرار کیا بلکہ ہندوستان کے گورنر
جنرل کو اپنا حامی کرنے چاہا اور عالیشان ممدوح نے اوسے
کچھہ بھروسا دیا اور کپتان کرک پاٹریک صاحب
کو اپنا صفیر کرکے شہر کاٹھمانڈو پاے تخت نیپال
مین بھیجا اور حالانکہ کچھہ بندوبست نہوا لیکن ختائیون کے
دل مین انگریز کی طرف سے گرہ پڑ گئی اور اوسکے
سیوا یہہ بھی ایک بات تھی کہ جب لاماؤن نے
گورنر جنرل بہادر سے نیپالیون کے ظلم کی فریاد کرکے اور

سمجھتا اور اوس خانقاہ کے طول و عرض کو اسی سے
سمجھنا چاہئے کہ اوسکی چار دیواری کے اندر چار پانچ سو
مکان فقط گوشائیون کے رہنے اور عبادت کرنے کے
ہیں اور لامہ گرو کی دولت سرا کئی ہزار کمرے کی
اوسکے اندر واقع تہا اور اوسکی آرایش مین جو
تکلفات بے غایات اور جواہرات افراط سے خرچ
ہوئے تھے اگر صرف ایک فرد فقط اون چیزون کی
اسم نویسی کی لکھی جاوے تو بڑی سی جلد بے تکلف
طیار ہووے اسکے سوا اور امرا اور لامہ کے مکانات
اور دیورے اور مقبرے چھوٹے بڑے کتنے ہین اوسکا
حساب نہین الغرض اس خانقاہ کو جب نیپالیہ
سب لوٹ کر چلے گئے تب فغفور کا سپہ سالار جرار
فوج قہار لیکر لامہ کی مدد کو لاہسہ مین داخل ہوا اور جب
وہان کی خرابی اور تباہی کا حال دیکھا تو زیادہ تر غضبناک
ہوکر فوراً اون لوٹیرون کی تعاقب مین سرحدِ نیپال مین
جا پہنچا اور جب تینگمرے کے میدان پر آیا افواج نیپال
اور ختا سے مقابلہ ہوا اور دونو طرف کی سپاہ مین ایسی

دشمن فگن نے اونکو ایسی داد دی کہ لامہ گرو اپنے تخت پر پھر جا بیٹھا اور بہت سا مال جو غارت گرون سے باز یافت ہوا اوسکے بعد سنہ ۱۷۹۲ع تک ہر طرح پر تبت مین امن و امان رہی کیونکہ ذرے ذرے سے بلوے جو اوس عرصے مین مثل شرر کے پیدا ہوئے اور فوراً غایب ہو گئے قابل تذکرے کے ایسے بڑی تاریخ مین نہین ہین لیکن اوس سال مین اہل نیپال ناحق بے وجہ فقط لوٹ اور غنیمت کے لالچ سے ساتھ جمعیت کثیر کے تبت مین دفعۃً جا پڑے تب بیچارے لامہ سب گھر دروازے اور مال و متاع چھوڑ کر ایسی بدحواس بھاگے جیسے کبوتر کے غول مین جب باز گرتا اور ہر فرد کو پریشان کر دیتا ہی اور چونکہ تیشو لومبو کے خانقاہ کی دولت بے انتہا کی افواہ اون لوٹیرون کو طمع دیکر پہلے دن سے اوبھار لائی تھی اوسی مقام پر سیدھے جا پہنچے اور اسقدر نقد و جنس اوٹھا لیگئے کہ اگر اوس کو قارون دیکھتا تو اپنے گنج کو ایک ٹوٹے پونجیے حراف کی پونجی

اس طرح پر بندوبست کیا کہ ایک شخص لامہ کو
اوسنے مالک کل بنایا اور خطاب گروکا دیا اور انواع
طرح سے مرتبہ اور خطاب اور شاہی عہدہ عطا کیا غرض
اوسی تاریخ سے لقب لامہ گروکا والی تبت کو ملا ہے
اور اوس فغفور نے اپنے دین کا معلم اوسے بنایا اور
شاگرد فقہ مین خود بھی ہوا اور چونکہ باقی لامہ سب بھی
اہل جائداد اور حکومت تھے سب کو خطاب سلطان کا
سنہ ۱۴۱۴ع مین چین کی سرکار سے عنایت ہوا لیکن
سب فرمابردار لامہ گرو کے تھے الغرض سنہ ۱۷۱۴ع
تک بجز دو چار باوے کے تبت مین امن رہا لیکن
اوس سال مین قلماق تاتار کے سردار نے افواج کثیرہ
اور قاہرہ لیکر تبت پر تاخت کیا اور لامہ گرو کو بری
شکست دی یہان تک کہ لامہ سب فقط جان لے لیکر
بھاگے اور اونکے خانقاہ لٹ گئے اور وہان کی دولت
بے انتہا قلماق کے ہاتھ چڑھی تب اون لوگون نے
فغفور کانھی کی دوہائی دی اور اکثرون نے اوسکے دامن
دولت کے سایہ مین پناہ لی اور اوس مرد شمشیرزن

کورنش کیا کہ اوسکی سرکار عالی مین وہ قبول ہوا اور
جب ادھر سے دعا آپی راہ موافقت کی کھلی اور
بعد سات برس کے فغفور نے اپنی بیٹی اوسے بکاح
مین دی اور اوس سبب سے طوفان کے بازو مین
یہہ قوت آئی کہ رفتہ رفتہ اوسنے اپنی حکومت کے
دائرے کو چوڑا کیا اور ختا کی پچھم طرف جتنے سردار
تھے سب سے باج لیا اور دوسو برس تک اوس کے
گھرانے کا وہی زور و شور رہا لیکن اوسکے بعد وہ معرض
ادبار مین آیا اور سنہ ۹۰۷ مسیحی مین اتنا ضعف طوفان
کی حکومت مین آیا کہ کئی سردار خود مختار ہو گئے اور
کئی شخص لامہ آعنی بودہ کے پوجاریون کے زمرہ سے
اتنے قوی اور دولتمند اور صاحب زمین اور رعایا ہوئے
کہ مثل بادشاہون کے راج رجنے لگے غرض پھر بھی
فغفور کی تابعداری مین رہے آخرکار جب قُبلاَخَانْ ختا کے
تخت پر جلوہ افروز ہوا اور اوسنے تبت کی طرف
آنکھ اوٹھاکر جو دیکھا تو بے انتظام پایا تبت اوس مدبر
بے نظیر صاحب قلم و شمشیر نے اوس ملک کا

معلوم ہی لیکن واضح ہو کہ لاہسہ فقط اوسی صوبے کا
نام ہی جس مین لامہ گرو کا پایۂ تخت ہی اور
اسیطرح سے عوام الناس ہند تمام انگلستان کو لندن
کہتے ہین حالانکہ لندن صرف پایۂ تخت ممالک ہی *
سنہ ۶۲۰ مسیحہ سے ایدھر کا کچھ احوال اس ملک کا
ختائی تاریخون مین مندرج ہی اور اوسی کے اعتبار
سے ہملوگون کو بھی کچھ معلوم ہی لیکن اوسکے قبل کے
جو تذکرے ہین بعض مین اسقدر اختلافات واقع ہین
کہ بالکل پر صداقت نہین ہوتی اور بعض کی روایتون مین
یہانتک مبالغہ ہی کہ پرندِ قیاس کو وہان تک
رسائی نہین ہوتی ہی الغرض اسقدر تحقیق ہی کہ
اوس ملک کا ایک بادشاہ تھا تمام ملک کا مالک
اور طُوفَان کے لقب سے مشہور لیکن سنہ ۶۳۴ مسیحہ
تک اوس سے اور فغفوران چین سے راہ و رسم کی
کوئی صورت نہین ہوئی تھی غرض اوس سال مین
مسمی لُون کَان تبت کے طوفان آعنی بادشاہ نے پہلے
اپنے ایلچی کی معرفت فغفور کے حضور مین مجرا اور

قابل ہی لیکن اسکے سیوا ایک اور شوشہ شیطان نے اونکے کان مین ڈال دیا ہی کہ نوروز کے عرفیے کو یا ایک آدھ روز کے قبل یا بعد اگر کسی آدمی کو کوئی جان سے مار ڈالے تو قاتل کو اوس سال مین بہبودی اور ترقی جمیع امورِ دنیوی مین ہووےگی اور اس باعث سے عوام الناس اور جہال کو فکر کسی کے مارنے کی اوس ایام مین ایسی رہتی ہی کہ لوگ مارے ڈر کے کئی روز تک خانہ نشین رہتے ہین اور بادشاہ کی طرف سے بھی پہرے چوکی جابجا متعین ہوتی ہی تاکہ خون نہونے پاوے لیکن اوسپر بھی صدہا آدمی ہلاک کئے جاتے ہین فقط ۔

## ساتون باب

### ملک تبت کا احوال

ختا کے دو صوبے سی چوئین اور ین نان اور ملک برمہ اور ملک تاتار قومِ مغل یہ سب تبت کے چارون طرف واقع ہین اور طول مین شرقاً و جنوباً چھ سو نوے کوس ہی اور عرض مین شمالاً و جنوباً دو سو چھہتر کوس ہی اور اگرچہ لاھسے کے نام سے تبت ہر کسی کو

آتی ہی فی المثل جب دو تین دن اونکے نوروز کو
رہتے ہین جتنے بدھے اور بوڑھیائین ہوتی ہین سب
اپنے اپنے گھر چھوڑ چھوڑ کے مندرون مین جمع ہوتے
ہین اور جب تک نوروز کا دن پھر دو پہر نہین گذرتا ہی
خوفِ جان سے اپنی جاے پناہ کو وہ نہین چھوڑتے
ہین اور باعث اس چھپ رہنے کا یہہ ہی کہ شیطان
بقول اون کے اوس عرصے تک گلی گلی سن رسیدہ
لوگونکی تلاش مین دوڑا پھرتا ہی اور جسکو سامنے
پاتا ہی جہنم مین گھسیٹ لے جاتا ہی غرض نوروز کے
دن اگر کوئی اجنبی مسافر ترانکین کے شہرون
یا بستیون مین چلا آوے تو راہون مین یہہ سناتا پاوے
کہ گمان صحانۂ خاموشان کا اوسے ہووے اور دوسرا سبب
اسکا یہہ ہی کہ اوس روز کوئی شخص اپنے گھر کے
باہر بد شگون کے خوف سے نہین نکلتا ہی اور سبکو
یہی وہم رہتا ہی کہ اگر نوروز کو کوئی آفت آوے
یا شگون بد کسی طرح سے ہووے تو سال کے سب
دن مصیبت مین کٹینگے اور اگرچہ یہہ بات مضحکہ کے

اگر مباشرت موقوف ہووے تو یہہ بادلے بن جاوین اور اپنے کو یا اورون کو ہلاک کر ڈالین *

کورِ ازلی یا ہاتھہ پاؤن کے معذور یہان کم ہوتے ہین لیکن کبھی کبھی سال مین دو ایک دفعہ شب کو ایک مرطوب بند ہوا ملک موت کی پیدا اس ملک پر سے بہہ جاتی ہی اور جو اوسکے سامنے پڑتا ہی یا تو دفعۃً ہلاک ہی ہو جاتا ہی یا لقوہ و فالج مین ایسا گرفتار ہوتا ہی کہ باقی عمر جو ہوتی ہی سخت مصیبت سے کٹتی ہی *

اہل تان کین کے کئی مذہب ہین چنانچہ بعض شخص دنیا کو قدیم اور خدا کو واحد جانتے ہین اور نیک کردار کی روح کی بقا اور بد اطوار کی روح کی فنا کے قائل ہین مگر بعض بودہ کو پوجتے ہین اور تناسخ کو درست کہتے ہین لیکن وہانکی عوام الناس تمام دنیا کی بلا کو پرستش کرتی ہی اور ایسے وسواسی اور وہمی اور بیوقوف ہین کہ بعض بعض رسمین اونکی قابل مضحکہ کے ہین اور بعض پر شدت سے کراہیت

سیوا اس عیب کے یہہ لوگ زر پرست اور کج
باطن ہیں اور غیرون کو ٹھگنا ہنر جانتے ہین اور دروغ گوئی
اگر ساتھہ لطف اور فائدہ کے ہووے تو اوسے عقل کی
دلیل سمجھتے ہین *

بیماریان جو ہر جگہہ کم و بیش ہوتیان یہان بھی ہین
لیکن جذام اس کثرت سے ہوتا ہی کہ ہر صوبے مین
وو ایک موضع فقط کوڑھیون سے بسا ہوا ہی اور
اوس جگہہ جو اس مرض مین گرفتار ہوتا ہی داخل
کیا جاتا ہی اور آئین ملک ہی کہ اگر وہان سے
نکل کر کوئی جذامی شہر مین آوے تو جسکا جی چاہے
بے تامل مارڈالے اور اوسکی نہ داد نہ فریاد ہوتی ہی اور
وہان پر جذامی مردون اور عورتون مین بیاہ ہوتا ہی اور
اونکے لڑکے بالے والدین کے مرض کو لئے جہان مین
ایذائین اوٹھانے آتے ہین اور سرکار نے مجبوری
اس امر مین اجازت دی ہی کیونکہ خاصہ اوس
مرض کا شدت باہ ہی اور ان لوگون کو خواہش
مقاربت کی اس شدت سے ہمیشہ ہوتی ہی کہ

صندل کے بنے ہوئے ہین اور دریا اور نہرون سے زمین اسقدر شاداب رہتی ہی کہ ہر فصل وہان کی چوتھے مہینے مین کٹتی ہی اور پانچ رنگ کے چانول اس ملک مین پیدا ہوتے ہین یعنی سفید مثل ذرۂ باذور اور سیاہ باتاب مثل چشم یار و زرد مثل لاجورد اور سرخ مثل یاقوت کے ہوتے ہین اور ایک قسم خوشبودار ہی جو امرا کے دسترخوان پر چنا جاتا ہی اور اِن پانچون قسم چانول کو ملا کے اگر کوئی لکھنؤ کا باورچی پلاؤ پکاوے تو راقم کا اگر اختیار چلے تو ناظرین تاریخ چین کو خوب کھلاوے *

اس ملک کے لوگ میانہ قد اور گندم رنگ ہوتے اور کسی ترکیب سے دانتون کو سیاہ رنگتے ہین اور ایسے بہایم ہین کہ دندانِ سفید کو دندانِ سگ کہتے ہین حالانکہ قول شاعر کا سچ ہی جب معشوق کی طرف خطاب کر کے کہتا ہی *

مل کے مسی رتبہ دانتون کا بہت کم کر دیا
کیا غضب تمنے کیا ہیرے کو نیلم کر دیا

پرستش کے لئے معبدِ شاہی مین بڑے تکلف سے
بنے ہوے ہین *

دودھ کسی جانور کا اس ملک کے باشندے استعمال
مین نہین لاتے ہین بلکہ کہتے ہین کہ دیوتون نے دودھ کو
بچے کی پرورش کے لئے مان کی چھاتی مین اوتارا ہی اور
اوسکو پینا بچون کا حق تلف کرنا اور گناہ کبیرا کا
مرتکب ہونا ہی *

ملک ڈان کینگ مین جو اب ماتحت ممالکت
ماچین کے ہی آٹھ صوبے ہین اور کیچو کا شہر پاے تختِ
سابق آباد اور دل کشا جگہہ ہی اور نہایت فضایت
کے ساتھ اجناس تجارت سے معمور اور کثرت خلق
کے لئے مشہور ہی اور لکڑی کے مکانات کھپریل
سے چھائے ہوئے ہین اور مقدور والون کے گھر
انواع نقش کاری اور تکلفات سے آراستہ اور پیراستہ
ہین چنانچہ کسیکا مکان سرخ رنگا ہوا سبز کھپریلون سے
چھایا ہوا ہی اور کسیکی دیوارین زرد یا سبز ہین اور
چھاونی سرخ یا سیاہ ہی اور امرا کے بعض عیش گاہ بالکل

اور طبیعت اوسکی ہمیشہ اونہین چیزون کو نیک یا بد سمجھتی ہی جسکو بہچننے سے مہر یا قہر کی آنکھ سے دیکھتا آیا ہی چنانچہ مان باپ اپنی بیٹی کو اور شوہر اپنی جورو کو خواہش مند کے ذمے چندے کے لئے حوالہ کر دینے مین تامل نہین کرتے ہین اور زیادہ ترحیرت کی جا ہی کہ اوس ملک مین بیگانون سے اغیار مسافرون کی زیادہ تر خاطر ایسے امر مین کی جاتی ہی اور اگرچہ مسافر پروری صفت اعظم ہی لیکن یہہ البتہ اوسکی تفریط مایل بعیب ہی *

ایک طرح کا درخت مخصوص اس ملک مین پیدا ہوتا ہی جسکے پتون سے ایک سبز رنگ چولایا جاتا ہی اور مثل نیل کے ٹکیون مین جماکر بیچا جاتا ہی اور رنگ اوسکا زمرد گون اور طوطے کے پر کو شرمندہ کرتا ہی *

اکثر جانور درندے چرندے اور پرندے جو ہند مین ہین ماچین مین بھی ہین بجز گیدڑ اور لومڑی اور خرگوش اور گدھے اور بھیڑی کے جنکی پیدایش نہ اس ملک مین نہ سیام مین ہوتی ہی اور فیل سفید جتنے ملتے ہین

اس سبب سے اکثر قاعدے اور دستور العمل وہان کے اس ملک مین بھی جاری ہین اور بعض رسم جو فرق ہین بوجہ خاصیتِ ملک اور جبلی خلق سے ہین *

قلعے اس ملک مین کم ہین مگر آٹھ سو جنگی ہاتی اور دو سو کشتی ایک ایک توپ لگی پر لئے اور چھ سو چھوٹی بڑی ناوین واسطے جنگ کے اور پچاس ہزار سپاہ ہمیشہ مہیا رہتے ہین اور دولت سرا کے گرد بارہ سو توپین جوتی ہوئی ہین اور نقل ہی کہ ایک شخص اہل پرتگیز سے کسی ایام مین اوس دیار پر جہاز کی تباہی کا مارا ہوا جا پہنچا تھا اور توپ ڈھالنا اون لوگون کو اوسی نے سکھایا بلکہ کہتے ہین کہ قریب ہزار توپ کے اوسنے خود طیار کیا اور فن گولہ اندازی کا اہل ماچین کو بتلایا *

اس ملک کے لوگ بہت خلیق اور سلیم الطبع اور مسافر پرور لیکن نہایت شہوت پرست اور زن مرید اور ناچ و رنگ کے عاشق ہوتے ہین اور ایک رسم انکے یہان عجیب و غریب ہی جس سے ظاہر ہوتا ہی کہ آدمی عادت کا گویا کیڑا ہی

اپنا ادا چھوڑ دیتی ہی اور طپش آفتاب کو بچے کی
پرورش کے لئے کافی سمجھتی ہی اور سوسمار جیسون کی
دات مثل پاسے کے پنجۂ قہار مار سر ما مین تحاکرتی
ہین * ھوئی کا شہر پای تخت ملوچین سات کوس
کے دایرے مین ہی اور سیواے شاہی مکانات کے
باقی گھر سب لکڑی کے ہین اور کھپریل کی چھاونی ہی •
اور اکثر کے گرد خانہ باغ ہونے سے کیفیت یہہ
دکھائی دیتی ہی گویا ایک باغ وسیع مین ہزار ہا
عیش گاہ بنے ہوئے ہین اور دریا کے کنارہ پر دار الامارہ
واقع ہی اور بہت سی نہرین شہر مین بہتی ہین اور •
چونکہ حسن شہر کے لئے جو تینوں چیز ضرور ہین وہ
یہان موجود ہین یعنے آب و سبزہ و وسعت اس
سبب سے ھوئی کا شہر بہت خوب اور قابل
انسان کے رہنے کے ہی اور بادشاہ اسی مین رہتا
ہی اور اگرچہ وہ خود سر ہی لیکن فغفور کا تابعدار کہلاتا
ہی اور تحایف ندرانے کے طور پر ہمیشہ بھیجتا ہی
اور چونکہ مدت تک یہہ ملک چینا کی عملداری مین تھا

ایستادہ کیا اور اگرچہ اونمین ایک شخص لوہار اور دو
کشتکار تھے لیکن ایسے مدبر اور بہادر کہ شاہی فوج اور
ختا اور ماچین کی فوجون کو جو مدد کے لئے آئی تھین
سب کو ان تینون نے متواتر شکست دی آخرالامر
لڑتے بھڑتے ستائیس برس میں اون باغیون کو
جو اوس عرصے مین خود بادشاہ ملک تان کینگ کے
ہو گئے تھے شاہ ماچین نے سر کیا اور ہر بس روز کے
بعد اون کا تمام ملک شاہ ماچین کے قبضے مین آیا اور
سنہ ۱۸۰۹ عیسویہ مین کام بوج مین اسکا دخل ہوا اور آج تک
مملکت ماچین کے شامل یہہ دونو ملک ہین جیسا کہ
صدر مین مذکور ہوا الغرض خاص ملک ماچین کے گیارہ صوبے
ہین اور سونا اور لوہا اور دندان فیل و صندل اور اقسام
طرح کی قیمتی لکڑی اور موم اور گول مرچ اور دال چینی
اور ریشم اور روی اور چینی اور کئی طرح کے چانول کی
پیدایش یہان افراط سے ہوتی ہی اور اس دیار مین
بارش کا ایام کاتک مہینہ مین شروع اور چیت مین تمام
ہوتا ہی اور جیٹھ بیساکھ مین جب ہندوستان کی چیان

نیابت کی بنا کی اگر چاہتا تو خود بادشاہ ہوکر صاحب
تاج کو تخت پر سے اوتار دیتا لیکن بڑا عقلمند اور
دور اندیش تھا کیونکہ صرف نام بھر اوسکو چھوڑ دیا
اور سب طرح سے قابض مطلق خود ہوا اور بادشاہ کو اوسنے
کہا کہ پیر و مرشد کو خدا نے سلطنت حصول آرام
کے لئے دیا ہے اور بندگان شاہی کے نصیب ہین
درد سر لکھا ہے پس حضور عیش کرین اور ناچیز امرون
کی طرف خیال نفرمادین کیونکہ ہملوگ آخرش کس دن
کے لئے ہین الغرض اس اسطرح سے فقرے دیکر
بادشاہ کو محل سرا مین اوسنے داخل کیا اور آپ
انجام کار سلطنت مین مصروف ہوا بلکہ اپنے خاندان کی
ترقی اور بہبودی کو دوام کے لئے قایم رکھنے کی یہ
صورت اوسنے نکالی کہ عہدہ سپہ سالار کا موروثی
ہووے مگر سنہ ۱۷۴۸ مسیحی مین اصل بادشاہ نے
زمام حکومت اپنے ہاتھون مین لیا اور وہ ایسا مدبر تھا کہ
اہل ماچین کو باجگذار کیا غرض سنہ ۱۷۷۴ مسیحی مین
باوا بالک مین ہوا اور تین بھائی بنام تیسن نے علم بغاوت کا

اوس طرف سے عوض کی بنا پڑتی تھی آخرالامر جب
نوغفوردون نے دیکھا کہ ان لوگون کو غیرونکی حکومت
ناگوار ہی لڑائی سے دست بردار ہوئے اور ایک
شخص کو شاہِ ٹان کینگ کا خطاب دیکے اور اوس سے
باج قبولواکے سنہ ۲٦۳ مسیحی مین الگ ہوگئے غرض
سنہ ۱۴۰٦ مسیحی مین ملک مین اہل چاین دیکھکر پھر اپنا
دخل کئے لیکن بائیس برس کے بعد دوبارہ ایک ملکی
سردار کے حوالہ کر کے اوس ملک سے کنارہ کش
ہوئے غرض سنہ ۱۵۵۳ مسیحی مین شاہ ٹان کینگ کے
طوق اطاعت کو اہالِ ماچین نے گلے سے اوتار ڈالا اور
اونکے سردار نے شاہ ماچین کا لقب اختیار کیا اور محض
سرخود ہوگیا اور ایدھر تو اوس ملک کا شاہِ ٹان کینگ
کے ہاتھ سے نکل جاتا تھا اودھر اوسکے سپہ سالار نے
اوسکا ایسا قبضہ کر لیا کہ اوس تاریخ سے سنہ ۱۷۴۸ مسیحی
تک ملکِ ٹان کینگ مین یہہ حال تھا کہ بادشاہ صرف
برائے نام ونمود تھا اور اِس سپہ سالار کی آل واولاد کے
ہاتھ مین کل اختیار تھا اور جس شخص نے اسِ

آدمیت کا بویا کیونکہ قبل اس ایام کے بہایم سے بدتر
وہان کے لوگ تھے اور نہ علم نہ مذہب نہ ریاست کی
صورت اور نہ بیاہ وغیرہ کا کچھ سررشتہ جاری تھا تب
یہہ تینون ملک جو اب سلطنت ماچین کے صوبے
کہلاتے ہین داخل صوبجات ختا کے تھے *
سنہ ۲۴ مسیحی مین اوس ملک کی دو عورتون نے
بلواء عام شروع کیا اور اونکی جرأت اور عقل نے مدت
تک ختائیون کو عاجز رکھا اور اونکے مارے جانے سے
فساد نے طول نہ کھینچا ورنہ جسطرح یہہ فتنہ شروع ہوا تھا
اگر اختتام تک اونکے جیتے جی نہ پہنچتا تو اوسی ایام مین
ختا کا دور اوس ملک مین باقی نرہتا غرض کئی سو
برس تک یہہ ہلچل اس ملک مین برابر تھی کہ
اگر تمام دنیا کے سب اقلیمون کا بکھیڑا ایک جگہہ جمع
ہوتا تو مقابل مین نہ آتا چنانچہ کبھی فغفور کی حکومت تھی
اور کبھی بلوے کی صورت نظر آئی گاہے دو دعوی دار
تخت کے درمیان ایوس ہی مین چلتی تھی گاہے
اور ملکون مین اون کی یورشش ہوتی تھی اور گاہے

اجناس کی اقسام یہان افراط سے پیدا ہوتے ہین اور
معدن سونا اور چاندی اور لوہے کے پہارون مین موجود
ہین اور ایک قسم کا کاغذ کپاس کا بنا ہوا ختا کے مصور
بہت خواہش سے منگواتے ہین کیونکہ تصویرین اس
کاغذ پر بہت جلوہ پاتیان ہین اور چونکہ فغفور کو اسکی
غایت دولتخانے کی آراستگی کے واسطے ہوتی ہی
اس لئے باج کی چیزون مین یہہ رقم داخل ہی *

## چھٹا باب

### احوال مملکت ماچین کا جو باجگذار ختا کی ہی

مملکت ماچین کی بالفعل تین تقسیمین ہین اعنی
ملک کام بوج اور ملک ثان کینگ جن مین صوبے دار
مقرر ہین اور خاص طبقۂ ماچین جہان بادشاہ خود رہتا ہی
اور دوسری چودہ برس قبل حضرت عیسیٰ کے فغفور
چینگ واثی بہادر و مدبر و مبانی دیوار ختا نے پہلی دفعہ
ملک ثان کینگ مذکورۂ بالا پر جو اوس وقت تینون
تقسیمون مین بہتر تھا بزور شمشیر دخل کیا اور صدہا گروہ
ختائیون کی وہان بھیجکر اون لوگون کے درمیان تخم

ہی * مردے کو تین برس تک یہہ لوگ دفن نہین کرتے ہین اور صندوق مین بند کرکے اپنے مکان مین رہنے دیتے ہین اور جب زمین کو اوسکی امانت سونپتے ہین تو جتنی چیزین گذرے ہوئے شخص کو زندگی مین عزیز تھین سب قبر کی چارون طرف رکھدی جاتی ہین اور ماتمی لوگ اگر چاہتے ہین تو اوٹھا لیجاتے ہین * باپ مان کا غم تین برس تک اور بھائی بہن اور دوسرے عزیزونکا تین مہینے تک یہہ لوگ کرتے ہین اور اس عرصے مین کسی طرح کی شادی نہ اپنے گھر مین کرتے اور نہ آورون کے مدعو ہوتے ہین *

علوم اور مذہب اور بعض دستورات اور پوشاک ان لوگون کی ختائیون سے آخذ کی ہوئی ہین مگر بعض باتون مین فرق ہی چنانچہ انکی مستورات پردہ نشین نہین ہوتیان اور مردون کی صحبت مین بیٹھتیان ہین سیوا اسکے مان باپ کو اختیار اپنی اولاد کو بیاہ دینے کا ہی اور طرفین مین محبت جب ہوتی ہی تب اہل فارموسا کی طرح انکے یہان بھی اسکی صورت بنتی ہی *

ولیعہد کو باپ کا قایم مقام کرنے کے لئے روانہ کئے جاتے ہین اور جب تک وے نہین پہنچتے ہین امور سلطنت کے ملتوی رہتے ہین *

جاپان کے جزیرے والون نے سنہ ۱۵۹۰ عیسوی مین اس ملک مین اپنا دخل اور تصرف کیا غرض جب مانچو تاتار کا دور خطا مین ہوا اہل کوریا نے اون سے مدد لیکر ظالمون کو اپنے ملک سے نکال دیا اور فغفور کی اطاعت کو قبول کیا * ملک ان لوگون کا وسیع اور زرخیز ہی اور آٹھ صوبے اور چالیس پرگنہ مین تقسیم ہی اور اوس مین تینتیس شہر بڑے اور سو سے زیادہ چھوٹے ہین *

اہل کوریا اکثر نیک نہاد اور جریح اور سلیم الطبع ہین اور تحصیل علوم اور فنون مین زود رس اور علم کے ایسے قدر دان کہ جب کوئی سوداگر کسی کے یہان کتاب فروشی کو جاتا ہی تب خریدار پاک و صاف ہوکر اوجلے کپڑے پہنتا ہی اور لوبان جلاکر سجدہ کر لیتا ہی بعد اوسکے کتابون کو دیکھتا اور اونکی قیمت کرتا

کثیر ہی اور اگرچہ چھ برس بعد اوس طوفان کے بلواء عظیم اوس جاپر ماندریون کی بدکاری سے ہوا لیکن اب امن ہی فقط *

## پانچوان باب

..احوال کوریا کی سلطنت کا جو باجگذار ختائی ہی

اہل فرنگ کی جغرافیہ مین یہہ ملک کوریا کہلاتا ہی لیکن ختائی سبب اسکو کاؤلی کہتے ہین *

اوتر کی طرف زمین اسکی ختائی ترکستان سے ملی ہوئی ہی اس سبب سے اطلاق جزیرے کا اوسپر نہین کیا جاسکتا ہی ورنہ تینون طرف بحر محیط گرد ہی *

اصل یہان کے باشندون کی کسی قوم تاتار سے ہی لیکن یہہ لوگ مثل مانچو تاتار کے اپنے کو دیوتون کی اولاد قرار دیتے ہین اور نوعِ آدم سے اپنے زعم مین فضیلت رکھتے ہین اس ملک کا بادشاہ باجگذار اور تابعدار فغفور کا ہی لیکن اپنے ملک و رعیت پر مختار مطلق ہی غرض جب صاحب تخت فوت کرتا ہی فغفور کی طرف سے دو تین امیر عالی رتبہ شاہزادے

رجھایا اور آنکھون مین عاشق بھایا تو فوراً اپنے والد کے
یہان اوسکو وہ لیجاتی ہی اور یہہ کہتی ہی کہ مین
اس سے راضی ہون مجھے بیاہ دو غرض بعد رسومات
کے اوسی تاریخ سے دولہہ اپنے سسرال مین سکونت
اختیار کرتا اور اپنے باپ مان کے گھر پھر نہین جاتا
ہی اور اسی سبب سے یہان کے باشندے
بیٹی کی بہت تمنا رکھتے ہاین کیونکہ اوسکا شوہر بیٹے سے
زیادہ ہوتا ہی *

سنہ ۱۷۸۲ع مین ایک ایسا طوفان اور زلزلہ اس
جزیرے مین ہوا اور سمندر کا پانی ایسا بڑھا کہ لاکھا آدمی بہگئے
اور مارے گئے اور جو بچے خانہ ویران رہے اس واردات
کا حال سنکر فغفور نے اپنی ستم رسیدہ رعیتون کی
بہت دلجوئیان کی اور غلہ اور روپیہ افراط سے بخشا
بلکہ ہر ایک کا گھر بنوا دیا لیکن مصلحت ایزدی کے
تباہ کئے ہوئے کو انسان کیا فروغ دے سکتا ہی اور
وہ بات جو قبل تھی ایسی مٹ گئی کہ اُمید اوسکی بہبود
کرنیکی باقی نرہی باایںہمہ فغفور کو اس علاقہ سے محاصل

شربت موت چکھا اور کسی ملک کا باشندہ کیون نہ ہو
اس جزیرے کا پانی مہینے پندرہ دن مین یا اوسے
ہلاک کرتا ہی یا ایسا موافق ہوتا ہی کہ مرض اوسکے
نزدیک جلد نہین آتا ہی اور اس سے ثابت ہی
کہ راقم نے جو اوسے ہلاہل قرار دیا تو بیجا نکیا کیونکہ
سمیات کی یہی خواص ہی غرض جو اصلی باشندے
ہین اونکے حق مین وہ آب حیات ہی اور طرفہ تریہہ
ہی کہ جہان پانی ایسا مفسد ہی وہان ہوا بہت
لطیف اور صحت آور ہی اور بیمار کی صورت کمتر
نظر آتی ہی غرض سوداگر اور جو اغیار وہان رہتے ہین
دوسری جگہون سے پانی منگوا کر پیتے ہین *

اس جزیرے کے اصلی باشندون کے درمیان
بیاہ طرفین کے عشق سے ہوتا ہی اور صورت اوسکی
یہہ ہی کہ جب کوئی نوجوان کسی لڑکی کو پسند
کرتا ہی تو بان سات روز تک اوسکے پیچھے بانسلی
بجاتا چلا جاتا ہی اگر جذب عشق نے چھوکری کے دل
کو کھینچا اور افغان کا کل کو اوس لطیف باجے نے

رحم و کرم کا آوازہ ہی الغرض آننگ ہئی کا قلعہ اس طور
سے ہاتھہ آیا اور میجر پرات صاحب نے قلعۂ شمالی
وآن ٹانگ پر ڈیڑھ ہزار ختائیون کو شکست دیکر نشان
انگلستان کا بلند کیا اور جب اسی طرح سے بوگ کے
تمام قلعے فتح کئے گئے اور میوا اون ختائیون کے جو میدان
جنگ پر خواب واپسین مین پڑے رہے باقی سب
پریشان ہو کر بھاگے اور نیمیسس جہاز نے ٹیکالٹ کے
قریب جو معسکر ختائی تھا اوس سے چینیون کو بم کے گولون
اور چھرّون سے بھگا دیا اور اوس جا پر ایک دشمن مقابلے پر
نہ رہا لیکن خبر پہنچی کہ اوس جگہہ اور ھوام پوآ کے
درمیان ایک مورچہ ختائیون نے نہایت مستحکم کرکے
دو ہزار فوج اور سواسی توپون سے آراستہ کیا ہی
غرض ستائیسوین تاریخ کو کپتان ھربرت صاحب پانچ
جہاز اور دو دخانیون کو لیکر وہان پہنچے اور ختائیون نے
بڑی جوانمردی کی اور برابر چوتین دیر تک چلین لیکن
بہادری بے سپہ گری کے بیکار ہی اور اوسی جہت
سے باوجودیکہ ختائی خوب لڑے لیکن آخر پس پا ہوئے

اور اوسکی دلیری ایسی پسند آئی کہ جب بعد اختتام
لڑائی دوسرے روز کوانگ کے دوست و یگانے اوسکی
لاش کو ڈھونڈھکے نکالے اور صندوق مین رکھکر دفنانے کو
چلے تو سلامی کی توپین انگریز کے جہازون سے چھوٹین
اور نشان نصف سبتول تک موافق اوس دستور
کے کہ کسی جلیل القدر کی میت مین ہوتا ہی لٹکایا گیا
یہہ کتنی بڑی دلیل انگریزون کی قدر دانی کی ہی اور
یہہ بات کچھہ اون لوگون پر موقوف نہین کیونکہ اس
وضع کی طبیعت سب بہادرون کی ہوتی ہی خواہ
کسی قوم خواہ کسی مذہب اور رنگ وروپ
کے ہون البتہ اگر اوس سے ختائی واقف ہوتے تو ہزارون
آدمی جو بعد لڑائی کے گرفتاری کے خوف سے ڈوب
مرے بچ جاتے لیکن چونکہ دستور ہی کہ آدمی جیسا
خود ہوتا ہی اورون کو جانتا ہی اون ختائیون نے
یہی سمجھا کہ انگریز بری طرح سے پیش آوینگے اور
عذاب سے ہم مارے جاینگے حالانکہ جیسی انگریز کی
جرأت اور حکمت کا شہرہ ہی اوس سے زیادہ اونکے

رحم و کرم کا آوازہ ہی الغرض آننگ ہئی کا قلعہ اس طور
سے ہاتھ آیا اور میجر پراٹ صاحب نے قلعہ شمالی
وآن ٹانگ پر ڈیڑھ ہزار ختائیون کو شکست دیکر نشان
انگلستان کا بلند کیا اور تب اسی طرح سے بوگ کے
تمام قلعے فتح کئے گئے اور سیوا اون ختائیون کے جو میدان
جنگ پر خواب واپسین مین پڑے رہے باقی سب
پریشان ہو کر بھاگے اور نمیسس جہاز نے ٹیکاک کے
قریب جو معسکر ختائی تھا اوس سے چینیون کو بم کے گولون
اور چھروں سے بھگا دیا اور اوس جا پر ایک دشمن مقابلے پر
نہ رہا لیکن خبر پہنچی کہ اوس جگہہ اور ہوام پوآ کے
درمیان ایک مورچہ ختائیون نے نہایت مستحکم کر کے
دو ہزار فوج اور سواسی توپون سے آراستہ کیا ہی
غرض ستائیسوین تاریخ کو کپتان ہربرٹ صاحب پانچ
جہاز اور دو دخانیون کو لیکر وہان پہنچے اور ختائیون نے
بڑی جوانمردی کی اور برابر چو تین دیر تک چلین لیکن
بہادری بے سپہ گری کے بیکار ہی اور اوسی جہت
سے باوجودیکہ ختائی خوب لڑے لیکن آخر پس پا ہوئے

دو پہر کے چار جہاز نے دریا کے مشرق پہلو کی گڑھیون
کے مقابلہ مین آنکر گولہ مارنا شروع کیا اور تین جہاز نے
مغرب کے کنارے کے قلعہ کا سامنا اوسی طور سے
کیا اور باقی بحر نے شمال کے قلعون کی توپون کا
جواب دیا اسی بیان سے ظاہر ہے کہ ختائی قلعے
تین طرف سے تھے اور بہر انگریزی بیچ مین یعنے دے
مثل دایرے کے اور یہہ مثل مرکز کے واقع لیکن با اینہمہ
بجز چند گولے کے جو بعض جہازون پر آن لگے باقی خالی
گئے غرض گھنٹے بھر مین انگریز کی توپون نے ایسا کام کیا کہ
دو چار گولے جو نشانے پر آتے بھی تھے رک رک کے
آنے لگے تب سَر فِلِمنگ سَن ہُوس صاحب بہادر
صرف تین سو جہازی سپاہ اور گورون کو لیکر
آننگ ھئی کے قلعے کے کنارے پر اوترے اور فصیلون پر
چڑھنے مین زیادہ مزاحمت بجز ایک مقام کے نہ پائے
اور اوس مقام پر ختائی امیر البحر کوآنگ حرف گئی بہادر
کو لئے قدم بھر جیتے جی نہ ہٹا اور اس مردانگی سے مقابلہ
کیا کہ ہماری فوج سے بے ساختہ واہ واہ کی صدا اوتھی

اور گولہ اندازی سے ایسے ناواقف تھے کہ اپنی دانست
مین نشانہ جہازون پر لگاتے تھے لیکن گولون کو معلوم نہین
کہ کیا رحم آتا تھا کہ ایک پاس نہ آتا تھا اور ناکہ قریب
سے گذرنے مین اندیشہ تک انگریزون کو نہ ہووے
پلو کوس ادھر سے اور پاد کوس اودھر سے نکل جاتے تھے
غرض پچیسا فبروری کی شام کو کپتان بَرڈوُڈ صاحب
اور دوسرے افسرون نے اڑھائی سی فوج لے ایک
ٹیکرے پر تین توپین چڑھا کے دوسرے روز علی الصباح
شمالی وُانگ ٹانگ کے قلعے اور ختائی معسکر پر جو پہاڑ
تلی مین واقع تھا نہایت صفائی سے گولہ مارنا شروع کیا.
اور یہہ بات قابل لکھنے کے ہی کہ قریب دوسو توپون
کے گولے ختائیون کی طرف سے چھ گھنٹے تک
بے طرفۃ العین رکنے کے ان چند آدمیون بر ساون
بھادون کے مینہہ کی طرح برسے لیکن ایک شخص
ہماری طرف کا مجروح نہوا اور اتنے گولے سمندر
مین گرے کہ دریا کا تلا اہنی ہو گیا ہوگا غرض اوس ٹیکرے
تک منت کا بھی کوئی گولہ نہ پہنچا کہ اتنے مین قریب

ففردون میں بھلا رکھا لیکن جب یہی تاریخ معہودہ واسطے ایفای شرط و پیمان کے گذر گئی اور کوئی صورت تصفیہ کی نظر نہ آئی بلکہ خبرداروں نے خبر پہنچائی کہ چاروں طرف کے صوبوں اور پرگنوں سے کشش فوج کی صوبۂ کانتان کی طرف ہو رہی ہے اور دن بدن سپاہ کی کثرت اور قلعہ بندیوں کی مضبوطی زیادہ ہوتی جاتی ہے تب اپنی سادہ دلی پر پشیمان ہوکر الیٹ صاحب نے حکم دیا کہ لڑائی پھر شروع ہو چنانچہ بیسوین فبروری کو مُرگَارْدَن بُرَیمَر بہادر قلعہ آننگ ھُئی کی فتح کو بہر لیگئے اور اس مقام پر ختائیوں نے قلعہ بندی اور توپ خانے سے ایسا سامان جنگ کا مہیا کیا تھا کہ اگر اونکی جگہہ پر انگریز ہوتے اور جس طرح سے ہمارے یہاں کی بہر مقابلے کو گئی تمام روی زمین کے جہاز جمع ہوکر لڑنے آتے تو زد پر پہنچتے پہنچتے مارے گولوں کے تختے تختے اونکے جدا کر دیئے جاتے اور بعض جہاز فلک الافلاک پر اوڑا دیئے جاتے اور بعض تحت الثری کی خبر لیتے لیکن اول تو ختائیوں کو جرأت کہاں اور دوسرے یہہ کہ قواعد جنگ

کیا تھا کہ دفعتہً کپتان الیٹ صاحب کے جہاز کے مستول پر سپید نشان علامت صلح بلند ہوا یہہ دیکھتے ہی نمیسس کی بارہ موقوف ہوئی اور ظاہر ہوا کہ کشن نے پیغام صلح کا بھیجا چنانچہ بیسویں جنوری کو کپتان الیٹ صاحب نے اشتہار اس امر کا کیا کہ منجملہ شرایط عہدنامہ جسپر کشن دستخط کرنے کو موجود تھا ایک یہہ تھی کہ جزیرۂ ہانگ کانگ شاہ لندن کو نظر دیا جاوے اور دوسری یہہ کہ ایک کرور بیس لاکھ روپیہ زر تاوان خسارۂ جنگ انگریز کو ملے اور تیسری یہہ کہ دونوں ملکوں کے اہل کار کے درمیان نامہ و پیام برابر کے رتبے کا ہووے اور چوتھی یہہ کہ باب تجارت چینائی سال نو کے دس روز بعد سے پھر کھلے غرض ان سب شرطوں میں سے صرف یہی پوری کی گئی کہ ۲۶ جنوری کو سرکار انگریز کے دخل میں جزیرۂ ہانگ کانگ آیا اور ستائیسویں کو کشن سابق کی طرح کپتان الیٹ صاحب کو دعوت کھلا پلا کے اور لطیف روغن قاز سے خوب چپڑا اور قند خوش ادگوئی سے تلخی شکایت کو دور کر کے تیرھویں فبروری تک

مورچون کے مقابلہ لنگر کر کے دھما دھم گولہ مارنا شروع کیا اور گھنٹے بھر تک ختائیون نے بھی جواب دیا غرض جب اونکی توپین کچھ دب گئین فوجِ بحری نے کشتیون پر چڑھکے فصیلون پر حملہ کیا اور کوئی آدھ گھنٹے تک تلوارون اور سنگینون کی چوٹین برابر چلین آخرکو ختائی ہزیمتِ عظیم اوٹھاکے بھاگے اور قریب سو شخص میدانِ جنگ پر رہگئے اور اوس قلعہ مین بھی ہمارے یہان کا تنبور بجا الغرض ان دو لڑائیون مین مقابلہ درمیان دو ہزار فوجِ ختائی مع سو توپون کے اور تیرہ سو سپاہِ انگریزی مع چند توپون کے ہوا اور نتیجہ وہی ظہور مین آیا جو بیان کیا گیا ہی * دوسرے روز قلعہ کی بعض توپون کی رنجک دانی مین لوہے کے کانٹے مارکے ناقص کر اور بعض کو سمندر مین ڈال کے انگریزی فوج پھر جہازون پر سوار ہوئی اور وآنگ تآنگ اور آننگ ھئی کے قلعون کی طرف بہر متوجہ ہوئی اور دوخانی نمیسس نے بدستور آکے عجب خوبصورتی سے فوجِ ختائی پرجو صف کشی کئے آننگ ھئی کے کنارے پر مستعد جنگ کے تھی گولہ مارنا شروع

کہ یہان سے باہر ائی اور انگریزون اور ختائیون سے ویسے ہی مقابلہ ہوا جیسا شیر اور بکریون سے مختصر یہہ کہ آدھہ گھنٹے مین قریب چھہ سو کا ختائی ہلاک اور اوسی قدر بلکہ زیادہ مجروح ہوئے اور انگریز کی طرف صرف اٹھتیس آدمی زخمی کئے گئے اور اکثر اون مین اتنے ہی گھایل ہوئے کہ دوسری پنی مین چنگے اوٹھہ کھڑے ہوئے * ایدھر چمپی کے قلعے پر ملکۂ انگلستان کا نشان فتح نوامان اورتا اودھر نمیسس اہنین دو خانی نے تن تنہا تمام بحرِ ختائی سے جس مین اسی توپین تھین مقابلہ جو کیا تو پہلا بم کا گولہ ایسے نشانے سے لگایا کہ ختائی میر بحر کے جہاز کے عین بیچو بیچ مین جہان تودے بارودت کے تھے جا پہنچا اور جہاز مع تمام لوگ قریب دو سی کے جو اوسپر تھے آسمان پر اوڑ گئے اور کسی متنفس کے ایک عضو کا ٹھکانا نہ لگا *

بعد اسکے اور اگیارہ جنگی کو اونے تباہ اور باقی کو تین تیرہ کیا الغرض اوس طرف ختائی بحر کا قصہ یون فیصل ہوا اودھر بوگ کے دوسرے قلعے تیکاٹ پر جہاز انگریزی نے

اور متوجہ مقام بوگ کے قلعون کی طرف واقع بیس کوس
مکاؤ سے بیچ دریاے کانتان کے ای ہوئی اور نوین تاریخ
کو وہان سے تین کوس کے فاصلے مین لنگرگاہ پر آئی اور تین
دودخانی جہاز موسومہ نمیسس اور ان ٹرپریز اور ملا آگا سکو پر
چڑھ کے قریب تیرہ سو سپاہ ہر قسم کی توپین لیکر
کنارے مین قلعہ چمپئی کے خشکی سے حملہ کرنے کو
گئی اور میجر پرات صاحب گورے کی ۲۶ پلٹن کے
سالار دو غول مین اوسکی صفین باندھے طیار رہے کہ
فصیلون کی توپون کی بارڑ کم ہونے سے حملہ کیا جاوے
اتنے مین پانچ جہازون نے مورچون کے مقابل مین لنگر
کرکے بم اور دوسری قسم کے گولون کی بوچھاڑ
قلعون پر ایسا برسائی کہ ختائی سب اپنی توپین چھوڑ کر
جونہین پیچھے ہٹے اور بھاگ نے پر مستعد ہوئے خشکی
کی فوج نے ایک حملہ مردانہ اور جرأت تہمتنانہ سے
فوراً مورچون پر اپنے کو پہنچایا اور جہازون کی ناؤن پر بحری
فوج بھی سمندر کی طرف سے قلعون مین داخل ہوئی
اوسوقت عجب طرحکی کشت و خون ختائیون کی ہوئی

ماکہ یہہ چوتین جو چلین اور بیان بین آئین مثال اوس دشمنی اور گہرکی سے رکھتی ہین جو قبل دو شخص کے ہتھاپائیان کرنے کے ظہور پاتی ہی *

## ساتوان باب

بیان لڑائی کی نرمی کے وقت سے تا باختتام اور وقوع عہد وپیمان درمیان ملوک ختا اور انگلستان جو مشہور بلقب عہد نامۂ نانکین ہی

جس وقت کشن نے موقع دیکہہ کے فرمان فغفوری پیش اور اپنے اصل مطلب کا اظہار کیا کپتان الیٹ صاحب بیچارے پر ثابت ہوا کہ اوس لائی نے کلنک کا ٹیکا اپنی پیشانی پر بسبب فریب اور دروغگوئی کے دیا حالانکہ اور انگریزون کو اول ہی سے شک اوس تاتار بدکردار کی راستیٔ گفتار ورفتار کے باب مین پیدا ہو چکا تہا الغرض اوس وقت اونہون نے دیکہا کہ منزل مقصود پر پہونچنے کے لئے کشتیٔ تدبیر کو دریاے خون کے دہارے پر چہوڑنا واجب ہی اور اجازت امیرفوج اور امیر بحر کو دی کہ جیسی کو جو مناسب سمجہین عمل مین لاوین چنانچہ ساتوین جنوری سنہ ۱۸۴۱ کو بحرفوج خشکی کو لئے کہلی

سے زیادہ گستاخیان اب شہر کانتان مین کرتے ہین پس چونکہ حکم عالی تمام حاکمون اور سپہ سالارون پر اس مضمون سے جاری ہوا ہی کہ قلعہ بندی کو زیادہ مضبوط کرین اور ہر وقت طیار رہین لہذا جمیع مانڈرینون پر یہہ فرمان صادر ہوتا ہی کہ اگر اوس قوم جاہل بحرفتار یعنی انگریز بد اطوار کا کوئی شخص درخواست دیوے التفات اوس کی طرف مطلق نکی جاوے اور اگر کوئی جہاز اونکا سامنے آوے تو توپ کے گولون سے اوسکو غرق اب کرنا چاہیئے الغرض سنہ ۱۸۴۰ کی پانچوین سپتمبر سے کشن نے رفع فساد کے بہانے سے کپتان الیت کو فقرون پر رکھا تھا اور در پردہ فغفور کو زیادہ بدگمان انگریزون کی طرف سے کیا جیسا کہ خود فرمان سے ظاہر ہی لیکن دروغ کو فروغ نہین کیونکہ فغفور کے ساتھہ دروغگوئی کرنے مین آخر کو معزول ہوا اور انگریزون کو جھوٹھہ لہہ کہہ کر جو فوج آراستہ کیا اوس سے کچھہ فایدہ نہوا کیونکہ قرار واقعی لڑائی اور ختائیون کی خونریزی اور خرابی قبل اس فرمان کے وصول کے وقوع مین نہین آئی تھی

جنکے ہاتھہ پانو والے بھاگے کہ نہ دید نہ شنیدہ اہے *

بہادری کی جس قدر کمی اس قوم مین پائی گئی اوسی قدر
زیادتی اوسکے ملزوم یعنے دغابازی کی ظہور مین ہمیشہ آئی
چنانچہ کشن نے نقرہ دیکر پیپوکے مہتانے سے انگریزکی
بحرکو کھلوا دیا اور آپ بھی ظاہرا قصہ کے تصفیہ کے واسطے
اوسی سمت روانہ ہوا لیکن مصالحہ اوسے مقصود نتھا کیونکہ
برابر باتین بناتا رہا اور اوسکی خوبشس نصیبی تھی کہ کپتان
الیٹ صاحب کا سا سادہ لوح اور صاف اعتقاد شخص
اوسکے ہاتھہ لگ گیا اور اوسی سبب سے بیسون اقرار
اوس نے کیا اور بیسیون کے خلاف وقوع مین آیا
الغرض جب سارا سامان قلعہ بندی اور فوج کشی اور
ہر طرحکی مضبوطی کا مہیا اور کشن کو زعم فتح کا اپنی چالاکی اور
الیٹ صاحب کی بیوقوفی سے دل مین پیدا ہوا تب اوس
نے چھٹوین جنوری سنہ ۱۸۴۱ کو فغفورکا فرمان دکھایا جس
کے مضمون کا خلاصہ یہہ تھا کہ لن کی عرضی سے بالکل
حال قوم ناتراشیدہ اور جاہل یعنے انگریزکا معلوم ہوا
اور کشن کی عرضی سے بھی ظاہر ہوا کہ یہہ بد لوگ آگے

و نالی بندوق چھرے سے بھری ہوئی تھی کہ اتنے مین
یک ختائی جو بکری ہانکے چلا جاتا تھا سو راہ مین ملا دو چار
ری کو دیکھ بھال کے انگریز کے لڑکون نے دام
وچھا اور چھنگے نے جیب سے روپیہ سب جو نکالا جی
وس ختائی کا للچایا دونو کو کم سن دیکھکر سمجھا کہ روپیہ چھین
ینا اونی سی بات ہے اسی خیال سے دفعتہ چھنگے
ونڈے کو گود مین اوٹھا کے گانو کی طرف لے بھاگا
یکن چند قدم نہین گیا تھا کہ دوسرے لڑکے نے پہنچ
ور بندوق اوسکے کان مین لگاکر داغ دیا ادھر دھم سے
ہ گرا اور اودھر سے کئی ختائی اونکو پکڑنے کو دوڑے
ب چھنگے نے کہا بھائی تمہاری باری ہو چکی یہہ چوٹ
یری ہے مجھے بندوق دو چنانچہ چھنگے نے لیکر چھپا کے
کھڑا رہا اور جونہین زد پر ختائی پہنچے سرے والے کو
چن کر اس شست سے اوس نے سینے پر چھرا
مارا کہ وہ بھی اوندھے منہہ گرا اوسکا خاک پر بوسہ دینا تھا
کہ بالکل ختائی لمبے ہوئے اور یہہ دو لڑکے ایک نمرہ
اور ایک پندرہ برس والے کے سامنے سے ایسے کئی

کہ یہہ شخص پاسبان دوسرے ختائیون سے بہادر تہا اور بسبب کمال ہمت اور دلاوری کے مطلق ترس و ہیبت نہین رکہتا تہا کہ قفص کے اندر سے قیدی شاید چہوتے یا وہین سے اونگلی کر دے تو غضب ہووے القصہ یہی حال کوئی مہینے بہر رہا اور علاوہ اسکے نقل کی ضرور نہین کہ ختائیون کی نامردی اور بے بس پر بیرحمی کے مارے بہت کوئی نقل اور تحریر پذیر ہووے بلکہ حق تو یہہ ہے کہ بیرحمی اور بزدلی لازم و ملزوم ہے اور بہادر اجتک سنگدل ہوئے نہین * اوسی زندان مین بی بی نوبل صاحبہ اور ڈگلس صاحب اور باقی انگریز سب سے جو جہاز کی تباہی مین ختائیون کے ہاتہ پڑے تہے ملاقات ہوئی اور سبہون نے اپنی اپنی ساری بیتی کہہ سنائی * ایک اور نقل قابل یاد کے ہے جو اسی جنگ مین وقوع مین آئی ہے حال یہہ کہ انگریز کے دو لڑکے جہاز پر سے اوترے اور سودا خریدنے چوزان ہی گرد و نواح مین گئے روپیہ سو پچاس ایک چہوٹے کے جیب مین تہے اور بڑے کے ہاتہ مین

ہاتھہ مارا کہ گھٹنون سے بھل آتے رہے اسپر بھی دو چار ہاتھہ لڑے لیکن اتنون کا جواب کہانتک اور کب تک ہوسکتا ہی آخرکار صاحب گرے اور اون مردکون نے رسّی سے ہاتھہ پانؤ باندھہ منہہ مین دہتا دے کے نیبنگ پُو کے شہر مین لے گئے غرض قبل جانے کے طرہ یہہ ہوا جس سے اون حضرات کی بہادری ثابت ہی کہ باوجود سرسے تاپا رسّی لپیٹنے کے صاحب کے گھٹنون پر دس بیس ضرب لاٹھی کے مارلئے تاکہ ایسا نہو کہ راہ مین رسّی توڑ کر بھاگ جاوے اور اونکے سینے پر چڑہ بیٹھے خیر جب شہر مین پہنچے کوئی دس سیر کی بیڑی اور کڑے ہاتھہ پانؤ مین ڈال کر ایک قفص مین جو گز بھر لمبا اور گز بھر اونچا اور آدھہ گز چوڑا تھا ڈال دیا اور خوب ہی کسا کہ سوا اوکڑو بیٹھہ رہنے کے کچھہ چارہ نتھا اسکے سوا وہ نامردے ایسے بودے تھے کہ گلے مین طوق دیکر زنجیر سے ہاتھہ پانؤ کو جکڑ قفص کو مکان کی چھت سے مقفل کیا اور شب کو ایک شخص سرہانے مین شمع رکھے قفص کے قریب سوتا تھا اور اغلب ہی

دستور کے شہر کے شمالی دروازے سے تنہا صرف ایک بڈھے خلاصی کو ساتھ لیکر نکلے اور بستی کی طرف گئے اور دس بارہ قدم چلے ہونگے کہ پھر کے اونہون نے دیکھا کہ خنائیون کا ایک غول آتا ہی شبہ جو اونکو کچھ ہوا کنارے کے ڈوسری پگڈنڈی اوسہون نے لی کہ اتنے مین وہ گروہ آن پہنچی اور اوس مین سے ایک سپاہی دفعتہ نکلکر اوس بڈھے خلاصی کو مارنے دوڑا بھاگ کر صاحب کے پاس آیا اور اونہون نے چونکہ ہتیار پاس نتھا لوہے کے کھنتی اوسکے ہاتھ سے لیکر اوس نامرد خنائی کا مقابلہ کیا وہ تو ہٹا لیکن دوسرے خنائیون نے بھالے اور برچھے سے گھیر لیا غرض باوجود اسکے صاحب نے پیچھے ہٹ کے سبھون کے وار کو روکا اور چار شخص کو اوسی کھنتی سے مار کے گرا دیا اتنے مین وہ خلاصی جو کچھ پیچھے پڑ گیا اون حرامزادون نے اوس بڈھے کو فوراً لے ڈالا اور پیچھا ر کے پتھرون سے خوب ہی کچلا اپنے رفیق کے گرتے ہی صاحب نے اوسے بچانے کے لئے حملہ کیا اور پیچھا جو خالی بڑا خنائیون نے موقع پاکے صاحب کو ایسا

آگے ان لوگون کا زیادہ حال کہاجائیگا لیکن یہان ایک نقلِ عجیب و غریب لکہنا چاہئے جو اوس وقت وقوع مین آئی *

ستمبر مہینے کی پندرھوین تاریخ کو اَنْسَ تَرُوْتَہَوْ صاحب مندراس کے توپخانے کے کپتان شام کے وقت اپنے خیمے مین معسکر کے اندر شہر تِنْگ ھائی مین سوئے ہوئے تھے کہ دفعتہً خواب مین چیخین مارنے اور ہاتھہ پانو پھینکنے اور قصد چھوٹنے سے اوٹھنے کا کرنے لگے دوسرے ایک صاحب نے دور کر جگا دیا اور کہا خیر باشد کیا حال ہی تب اَنْسَ تَرُوْتَہَوْ صاحب نے ہوش سنبھال کر جواب دیا کہ اس وقت خوابِ پریشان اس طور کا مین دیکھہ رہا تھا کہ مین جو باہر معسکر کے بدستور سیر کرنے اور جابجا کی تصویر کہینچنے کو گیا تو ختائیون نے دغا سے گہیر کر مجھے باندھہ ڈالا اور مین اونکے ہاتھون سے چھوٹنے کے لئے زور کر رہا تھا اور مدد کے لئے چلاتا تھا کہ تم نے جگا دیا غرض وہ بات رفت و گذشت ہوئی لیکن دوسرے ہی روز اوسکی تعبیر اس طور سے ظاہر ہوئی کہ صاحب موافق

کلکتے کی طرف روانہ ہوئے تھے راہ بین مارے گئے
اور ایک کے لوگ بچے بچائے آفت کے مارے
کشتی پر جزایر لوچو پر جسکا ذکر اسی جلد کی اخیر بین
ہی پہنچے اور وہان کے لوگون نے نہایت دلجوئی اون
بیچارے مصیبت زدون کی کی اور کھانے کپڑے اور
رہنے کے تمام سامان حاضر کیئے خلاف اوسکے دوسرے
جہاز کے چار شخص کو جو اوس بحر زخار سے بچے اور آفت
کے مارے ختا کی سرزمین پر پہنچے فوراً سیکڑون چینیون
نے آن کر گھیر لیا اور بی بی نوبل صاحبہ اوس جہاز
کے ناخدا کی زوجہ کی گردن بین اون مردکون نے بھاری
زنجیر دے برہنہ پا اور برہنہ سر گھسیٹ کے کوئی دس کوس
[illegible] اور ایک شہر بین بر سر چوک اوس بدبخت کو
[illegible] کے انواع طرح سے ذلیل کیا اور آخرکو لوہے کے گز بھر
[illegible] گز لمبے اور ادھ گز چوڑے قفس بین
[illegible] تنگ پو کے شہر بین لے گئے اور ساتھ
[illegible] جہاز کی تباہی کے شریک حال
[illegible] کے قید شدید بین ڈال دیا

اور یہہ خاطر اور لبو شبو کی کہ اوس سیدھے سادے
انگریز کو اوسکے قول و فعل پر اعتماد ہوا حالانکہ یہہ مہلت
سامانِ جنگ کے مہیا کرنے اور قرار واقعی زک دینے
کے لئے طلب ہوئی تھی بلکہ اس ختائی کو انگریزون کے
اس قدر دارالامارہ کے قریب اینکا یہہ خوف تھا کہ
اوس نے خوشامد اسی امید سے کی تاکہ کسی حیلے سے
دے فاصلے پر جا رہین چنانچہ دس روز تمام ہونے سے
چھہ روز اور کی مہلت اوس نے چاہی اور اوسکے بعد
یہہ فقرہ دیا کہ دربارِ فغفور سے حکم آیا ہی کہ چونکہ فساد شہر
کانتان مین شروع ہوا وہین اوسکا تصفیہ کرنا لازم ہی
غرض اسی طرحکی باتین بنا کے کِشَن نے ایسی جگہہ سے
جہان سے فوراً پایے تخت کے ملک پر چڑھائی
مشکل تھی جہازون کو کہلوا کے کانتان کی طرف لے جانے
کہا اور کپتان الیٹ بھی ایسے سیدھے تھے کہ مثل مینا
کے اوسکا کلمہ آپ ہی پڑھنے لگے الغرض بحر اوسی
سمت کو چلی اور کشن نے خشکی سے وہی راہ لی اسی
عرصے مین دو جہازِ انگریزی جو چوزان کے جزیرے سے

جیمون مین وہان کوپنی کی زمین پر ڈیرا کھڑا کیا اور انگریزی
اطبا کا کہنا نہ سنا حالانکہ اونہون نے بارہا کہا کہ زمین سرد اور
نمناک ہی اور اکثر مقام پر پانی جما ہی جس مین نباتات
سڑتے ہین اور جبکہ ایسی جاگہ ابخرے ہمیشہ ہولناک
ہوتے ہین تو وہان رہنا خلاف عقل اور تجربے کے
ہی غرض ڈاکٹرون کی صلاح اوس بزرگ نے نہ سنی
اور فورا اونکی بات سامنے آئی اور چھ مہینے مین چارسی
اڑتالیس گورے صرف توپخانے کے اور تین پلٹن
اسہال اور تپ اور پیچش اور دوسرے امراض مین
مبتلا ہوکر مرگئے القصہ پندرھوین اگست کو بحر انگریزی
دریاے پیہو مین جسکا دہانا بندر پیچیلی مین ہی جا پہنچی
اور سردار بکشن نے جو قایم مقام لن کا ہوا تھا اپنے نایب
کو بھیجکر انگلستان کے وزیر اعظم کا خط منگوا لیا اور اہل
بحر کو بیخرید کے رسد پانیکا حکم صادر کیا اور دس روز کی
مہلت فغفور کے دربار سے جواب منگوانے کے لیے
چاہی چنانچہ دی گئی اور اس عرصے مین بکشن نے کنارے
قنات کھڑی کرکے الیٹ صاحب کی دعوت

شمار کر ڈالا اور تین گھنٹے مین شاہ انگلند کا نشان فصیلون پر
اوڑا اور چونکہ شب ہوئی اس لئے شہر پر حملہ صبح
تک موقوف رہا لیکن حاکم وہان کا ایسا شرمندہ ہوا کہ
ڈوب مرا اور باشندون نے راتون رات فرار کیا
یہانتک کہ فجر کو فوج خشکی انگریزکی حملے کے واسطے
جب تیار ہوئی خبر ملی کہ حاجت لڑائی کی نہین ہی
کیونکہ شہر سنسان پڑا تھا غرض لوگون نے دیکھا کہ سچ ہی
اور بے تکلف اوس مین اور شہر کینگ ھائی اور جزیرۂ
چوزان مین صاحبان کا دخل ہوا * ساتوین جولائی کو کپتان
الیٹ صاحب کے چچا آنربل الیٹ بہادر میر بحر جو
شاہ لندن کے مقرر کئے ہوئے تھے پہنچکر بحر کے مالک ہوئے
اور کرنل برل صاحب کو اوس جگہہ کا حاکم بنا کے
اور کچھہ فوج و بحر وہان متعین کر کے باقی کو لیکر تیسوین
جولائی کو صوبۂ پیچیلی کے بندر کی طرف روانہ ہوئے اور
چونکہ حکم دیگئے کہ ختائیون کے رسوم اور دستور کے خلاف
کوئی بات وقوع مین نہ آوے کرنل برل صاحب
نے اپنی فوج شہر کے کسی پختہ مکان مین اوترنے ندیا اور

انگریزکی بی بیون کو بجز مکاؤ کے کانتان بین رہنے کا منع
اور کانتان بین انا اونکے شوہرون کو ضرور تھا تو دونی مصیبت
لڑکے بالے والون کے عاید حال ہوتی تھی ایک جدائی
اور دوسری ادا اس سخت محصول کی الغرض صاحب
ممدوح نے اپنی جان پر کھیل کے اس محصول کو موقوف
کروایا اور دوسری دلیلاون بین سے کہ انگریزونکی بہادری
اور قواعد و آلات جنگ سے ختائی خایف ہین ایک
یہ ہی کہ جب دھمکی ہی کچھ خلقی اونکی موافق بزدلون کے
قاعدۂ کلیہ کے موقوف ہو گئی *

اگرچہ اظہر من الشمس تھا کہ ختائیون سے دبنے بین
قباحت اور دھمکانے اور برابر آنکھہ ملانے بین فایدہ تھا لیکن
خوف تجارت کے موقوف ہونے اور چانے نہ پانے کا
کمپنی کو ایسا تھا کہ سب کچھہ گوارا کیا گیا القصہ
سنہ ۱۸۳۰ بین فرمان فغفوری امتناع بین انگریزون کے
افیون لانے اور ختاین بیچنے کے باب بین جاری ہوا بلکہ
حکم ہوا کہ بندر ہوآم پاؤ سے افیون کے جہاز سب نکال
دیئے جاوین چنانچہ لنگر گاہ لنٹین بین وہ جالگے اور اگرچہ

شمار کر ڈالا اور تین گھنٹے مین شاہ انگلند کا نشان فصیلون پر اُڑا اور چونکہ شب ہوئی اِس لئے شہر پر حملہ صبح تک موقوف رہا لیکن حاکم وہان کا ایسا شرمندہ ہوا کہ ڈوب مرا اور باشندون نے راتون رات فرار کیا یہانتک کہ فجر کو فوج خشکی انگریزی حملہ کے واسطے جب تیار ہوئی خبر ملی کہ حاجت لڑائی کی نہین ہی کیونکہ شہر سنسان پڑا تھا غرض لوگون نے دیکھا کہ سچ ہی اور بے تکلف اوس مین اور شہر کینگ ھائی اور جزیرۂ چوزان مین صاحبان کا دخل ہوا * ساتوین جولائی کو کپتان الیت صاحب کے چچا آنربل الیت بہادر میر بحر جو شاہ لندن کے مقرر کئے ہوئے تھے پہنچکر بحر کے مالک ہوئے اور کَرْنَلْ بَرَلْ صاحب کو اوس جگہہ کا حاکم بناکے اور کچھہ فوج و بحر وہان متعین کرکے باقی کو لیکر تیسوین جولائی کو صوبۂ پیچیلی کے بندر کی طرف روانہ ہوئے اور چونکہ حکم دیگئے کہ ختائیون کے رسوم اور دستور کے خلاف

انگریزکی بی بیون کو بجز مکاؤ کے کانٹان مین رہنے کا نتھا
اور کانٹان مین انا اونکے شوہرون کو ضرور تھا تو دونی مصیبت
لڑکے بالے والون کے عاید حال ہوتی تھی ایک جدائی
اور دوسری ادا اس سخت محصول کی الغرض صاحب
ممدوح نے اپنی جان پر کھیل کے اس محصول کو موقوف
کروایا اور دوسری دلیلاون مین سے کہ انگریزونکی بہادری
اور قواعد و آلات جنگ سے ختائی خایف ہین ایک
یہ ہی کہ جب دھمکی ملی کچ خلقی اونکی موافق بزدلون کے
قاعدۂ کلیہ کے موقوف ہوگئی *

اگرچہ اظہر من الشمس تھا کہ ختائیون سے دبنے مین
قباحت اور دھمکانے اور برابر آنکھہ ملانے مین فایدہ تھا لیکن
خوف تجارت کے موقوف ہونے اور چانے نہ پانے کا
کمپنی کو ایسا تھا کہ سب کچھہ گوارا کیا گیا القصہ
سنہ ۱۸۳۰ مین فرمان فغفوری امتناع مین انگریزون کے
افیون لانے اور ختا مین بیچنے کے باب مین جاری ہوا بلکہ
حکم ہوا کہ بندر ھوآم پاؤ سے افیون کے جہاز سب نکال
دیئے جاوین چنانچہ لنگرگاہ لنٹین مین رہ جالگے اور اگرچہ

خاصیون اور ختائیون مین جب دنگا اور خون و خرابہ ہوا اور تجارت موقوف ہوئی مسٹر جیمز آرم ستن صاحب جو مختار کار کمپنی کی تجارت کے تھے اونہون نے فوراً دوسرے گماشتون کو ساتھ لیکر کانتان کو ترک کیا اس کمربستگی کو دیکھتے ہی مانڈارینون کو خوف ہوا اور گڑگڑا کے اونہون نے بمنت کہلا بھیجا کہ آپ پھر تشریف لائیے اور بدستور تجارت کیجئے اور اس ہمت و چالاکی کے لئے صاحب ممدوح کا خطاب سو یعنے خان بہادر کا ہوا علاوہ اسکے سنہ ۱۸۲۰ مین مسٹر جیمز ماتہیسن صاحب سوداگر جرأت کر کے تن تنہا ایک روز کانتان کے صوبہ دار کے پاس بیعرضی گئے اور اجازت مانگے بے تکلف چلے گئے اور شکایت بسخت کر کے اوس محصول کو موقوف کروایا جو سوداگرون سے اس طور پر لیا جاتا تھا کہ جب اپنے آل و عیال کو دیکھنے مکاؤ مین وہ جاتے اور وہان سے اپنے کاروبار کے لئے کانتان مین پھر آتے تھے تو آنے جانے مین کوئی مات آٹھ سو روپیہ محصول کا ہر دفعہ اون سے لیا جاتا تھا پس جب کہ حکم

راہ سے اوس کی جان ـ نکل گئی اس دلت کے
واسطے سرکار کمپنی نے بدستور سابقہ کیا اور اگرچہ
ہندوستان کے بادشاہ ہیں لیکن خاین اوس بنئے کی
طرح دوگالیان کہاکے چپکے ہو رہے حالانکہ سکوت سے
فایدہ تو نہین ضرر عظیم ہوتا رہا تہا چنانچہ شاہ انگلستان کے
ایک جہاز سام تال سینسنٹ کے کپتان ماکس ول صاحب
نے ماندارین کی اجازت اپنے جہاز کو دریاے
کانتان میں لیجاکر مرمت کرنے کے لئے موافق عہد کے
طلب کی اور اوسنے ہان ہون کر کے جب بات
ٹال دی اوس نے فوراً لنگر اوٹہایا اور جاے مقصود
کی طرف چلا تب دفعتہ قلعہ سے توپے توپون کی
مارہ جہاز پر چلی اور خنائی پر جنگی سے بھی گولہ اندازی
شروع ہوئی لیکن اوس بہادر نے بدل نے جہاز کو مورچوں
کے سامنے لیجاکر ایک مارہ ایسی ماری کہ قلعے
کے توپچی سپاہون پر سے بھاگے اور اوسکے بعد
مزی بدر اوس صاحب کی چینیون نے کی سواے اسکے
ایکبار اور سنہ ۱۸۲۱ میں کسی انگریزی جہاز کے گورے

خاصیون اور ختائیون مین جب دنگا اور خون و خرا
ہوا اور تجارت موقوف ہوئی مسٹر جیمز آرم سٹن
صاحب جو مختارِ کل کمپنی کی تجارت کے تھے اونہون نے
فوراً دوسرے گماشتون کو ساتھہ لیکر کانتان کو ترک کیا
اس کمربستگی کو دیکھتے ہی ماینڈرینون کو خوف ہوا
اور گڑگڑا کے اونہون نے بمنت کہلا بھیجا کہ آپ پھر
تشریف لائیے اور بدستور تجارت کیجئے اور اس ہمت
و چالاکی کے لئے صاحب ممدوح کا خطاب سو یعنے خان
بہادر کا ہوا علاوہ اسکے سنہ ۱۸۲۵ مین مسٹر جیمز مانیہی ہن
صاحب سوداگر جرأت کر کے تنِ تنہا ایک روز
کانتان کے صوبہ دار کے پاس بیعرضی گئے اور اجازت
مانگے بے تکلف چلے گئے اور شکایت سخت کر کے
اوس محصول کو موقوف کروایا جو سوداگرون سے اس
طور پر لیا جاتا تھا کہ جب اپنے آل و عیال کو دیکھنے مکاؤ
مین وہ جاتے اور وہان سے اپنے کاروبار کے لئے کانتان مین
پھر آتے تھے تو آنے جانے مین کوئی سات آٹھہ سو روپیہ
محصول کا ہر دفعہ اون سے لیا جاتا تھا پس جب کہ چکے

مانڈاوینون نے روز اول سے اوسی کوتوکا بکھیڑا نکالا کیونکہ معلوم اونہین تھاکہ اس کورنش سے جو سوا ے خدا تعالیٰ کے کسی مخلوق کو شاہنشاہ روی زمین کیون نہو کرنا نچاہیئے انکار کریگا اور بہی بہانہ فغفور تک نارسائی کا قرار دیا جایگا چنانچہ پہلے ہی سوال وکیل السلطنت نے لارڈ صاحب سے بہی کیاکہ ہمارے خاوند کو تم سجدہ کروگے یانہین الغرض وہ خاطرسفیر کی نہین کی گئی جو آگے ہوئی تھی اور بجز خفت کے کچھہ حاصل نہوا اگرچہ پیکین تک سفیر پہنچا لیکن جیسا گیا ویسا ہی پھر آیا بلکہ حق تو یہہ ہے کہ فغفور نے کوتو کے باب مین انکار سنکر حکم دیاکہ سفیر لنڈن دم بھر دارالامارہ مین رہنے نپاوے بلکہ شاہ لنڈن کے نامے کے جواب مین ایک فقرہ بہی لکھا گیا کہ بار دیگر حاجت نہین کہ تم اتنے دور سے سفیر بھیجو اور اس دفعہ ہم نے صرف شہر بدر ہونے کا حکم دیا حالانکہ اوسکی گستاخی قابل سخت سزا کے ہے *

لازم تھاکہ اسی حرکت نازیبا کو جو خلاف ضابطۂ سلاطین کے واقع ہوئی انگریز وجہہ لڑائی قرار دیتے اور فغفور

بے شعور کو خوب ہی درست کرتے لیکن صد افسوس
کہ چوک گئے اور خاموش جو رہے اور غم کھایا تو سنہ ۱۸۴۲
کی لڑائی کا تخم بویا والا اگر فوراً پرخاش پر کمر بستہ ہوتے
تو ختائی دب جاتے غرض لالچ بری بلا ہی اور تجارت
کے موقوف ہونے کے خوف سے شکایت تک
نہین کی اور ایسے صبر نامناسب سے تشنہ بزدلی اور
بنیاپن کا اپنے اوپر وارد کیا غرض اول ثمرہ اس چپ
رہنے کا اوسی سال نمود ہوا جب سرکار کمپنی کا جہاز
لارڈ امھرسٹ کو صوبۂ پیچلیی مین پہنچا کر کانتان مین
پھر آیا کیونکہ چا کی بوجھائی اوس مین کرنے کا قصد جو ہوا
ختائیون نے مال کو لینے ندیا اسپر بہت سی عرضیان
انگریزون کی گذرین لیکن بے حصول جواب کے ویسے ہی
پھیر دی گئین بلکہ بعضون کی مہرین تک نکھاین یہان تک
کہ جب جہاز کا کپتان یعنے ناخدا عاجز ہوکر شہر کانتان مین
گیا اور اپنے ہاتھون سے درخواست گذرانی تو بھی مطابق
توجہ نہوئی بلکہ جو ختائی باعث اس رسائی کا ہوا تھا
اوسپر ایسی مار پڑی کہ عجب ہی کہ تایون کی

مانلڈ وینوون نے روز اول سے اوسی نخوتنو کا بکھیڑا نکالا کیونکہ معلوم اونہین تھا کہ انس کورنش سے جو سواے خدا تعالی کے کسی مخلوق کو شاہنشاہ روی زمین کیون نہو کرنا بچاہیے انکار کریگا اور یہی بہانہ فغفور تک نارضائی کا قرار دیا جایگا چنانچہ پہلے ہی سوال وکیل السلطنت نے لارڈ صاحب سے یہی کیا کہ ہمارے خاوند کو تم سجدہ کروگے یا نہین الغرض وہ خاطر سفیر کی نہین کی گئی جو آگے ہوئی تھی اور بجز خفت کے کچھہ حاصل نہوا اگرچہ پیچین تک سفیر پہنچا لیکن جیسا گیا ویسا ہی پھر آیا بلکہ حق تو یہہ ہے کہ فغفور نے کوتو کے باب مین انکار سنکر حکم دیا کہ سفیر لنڈن دم بھر دارالامارہ مین رہنے نپاوے بلکہ شاہ لنڈن کے نامے کے جواب مین ایک فقرہ یہی لکھا گیا کہ بار دیگر حاجت نہین کہ تم اتنے دور سے سفیر بھیجو اور اس دفع ہم نے صرف شہر بدر ہونے کا حکم دیا حالانکہ اوسکی گستاخی قابل سخت سزا کے ہے *

لازم تھا کہ ایسی حرکت نازیبا کو جو خلاف ضابطۂ سلاطین کے واقع ہوئی انگریز وجہہ لڑائی قرار دیتے اور فغفور

قدر دانی اور رفیق پروری ہماری قوم کی ظاہر ہی * سنہ ۱۸۱۱
مین خواہ مخواہ تجارت کرنے کی امتناع ہوئی اور پانچ برس
کے بعد جب پھر انگریز کی سوداگری موقوف ہو گئی
سَرْجَارْج سَتَانْتَنْ اور سُرْتِہی مَتْکَاف صاحبون نے کانتان
مین شکایت ان امرون کی صوبہ دار سے کی غرض جب
اوس نے مطلق توجہ نکی اونہون نے حکم دیا کہ تمام انگریز
شہر کانتان کو چھوڑ دین اور جہازون کو بندر سے نکال
لے جاوین یہہ سنتے ہی ماندرینون کو خوف ہوا کہ
ایسا نہووے کہ اس سے نتیجہ برا نکلے اور اسی ڈر سے
کئی باتین جو انگریزون کو سخت ناگوار تھین موقوف
کی گئین لیکن تاہم اکثر امرون مین فرق نہوا یہان تک
کہ دوبارہ کسی سفیر جلیل القدر کا پیچین مین جانا ضرور
سمجھا گیا اور اسی ارادے سے لارڈ اَمْہَرْسَتْ بہادر
سنہ ۱۸۱۶ کی آٹھوین فبروری کو لنڈن سے روانہ ہوئے
اور صوبۂ پیچیلی کے کول مین اوسی سال کے اگست
مہینے مین داخل ہوئے اور چونکہ حکام کانتان نے دروغگوئی
کر کے فغفور کی طبیعت کو انگریزون سے برگشتہ کیا تھا

بند ہوگئی آخر کو عاجز ہو کر کمپنی کے خلاصیون نے سردارونکا کہنا نمانکے اونپر ایسا حملہ کیا کہ ایک چینا مارا گیا اور باقی کا غول بھاگا یہہ خون گویا صوبہ دارِ کانتان کی مرضی کے موافق ہوا کیونکہ خاصہ بہانا انگریزون کے ستانے کا ہاتھہ لگا چنانچہ اوس نے اونکا آنا جانا شہر مین اور خرید و فروخت کرنا بند کر دیا اور ایک اور بیچارے گورے کو نامزد کر کے قتل کرنیکو طلب کیا جیسا کہ اونہون نے اہل امرکہ کے ایک شخص کو کچھہ تہمت دیکر ہلاک کیا تھا لیکن انگریزون نے اپنے آدمی کو حوالے نکیا اور یہی جواب دیا کہ اول تو اوس ہلّڑ مین معلوم نہوا کہ کسکے ہاتھہ سے وہ شخص ختائی مارا گیا دوسرے یہہ کہ اگرچہ نشان بھی دیا جاوے تو اوس نے اپنی حفاظتِ جان کے لئے مارا اور ایسے امر کو خون ناحق یا عداوت سے تصور کرنا خلاف عدالت کے ہی *

یہہ جواب باصواب دیئے اور پانچ لاکھہ روپئے نذرون مین خرچ کر کے ابوابِ تجارت کھلوائے اور اوس ادنیٰ شخص کی جان کے تصدق مین مبلغ کثیر صرف کئے اسی سے

دو برس تک انگریز ستائے نہین گئے لیکن فغفور کین لنگ جب اپنے جلوس کے ساٹھ برس تمام ہونے سے موافق منّت اور نیت کے تخت سے مستعفی ہوکر گوشے مین جا بیٹھا اور اوسکا بیٹا کیاکنگ مسند نشین ہوا ھانگ کے تاجرون نے اپنا پرانا ڈھنگ نکالا اور بدستور انگریز کے ہاتھ بیچنے مین سوداگران کیا اور اون سے خرید کرنے مین نرخ گھٹا دیا اور اسیطرح دونو طرف سے ضرر پہنچایا لیکن چونکہ بجز برداشت کرنے کے کچھ چارہ نتھا تاجرون نے خاموشی اختیار کی *

سنہ ۱۸۰۵ کی آخری مین نامہ و پیام اور تحفہ تحایف کا ارسال دونو طرف سے درمیان شاہ انگلنڈ اور فغفور کے وقوع آیا لیکن سنہ ۱۸۰۷ مین دو مہینے تک تجارت اس سبب سے بند رہی کہ دنگا درمیان سرکار کمپنی کے چند گورے خلاصیون اور بعض ختائی لچّون کے ہوا اگرچہ انگریز کے آدمی بعد قضیئے کی شروع کے پرخاش سے باز رہے لیکن ختائیون نے اپنے کو زورآور سمجھکر انگریز کی کوٹھیون پر ایسی گلوخ اندازی کی کہ راہ

جلیل القدر انگریزون کو سندین مخمل کی فغفور کی بائین
طرف ملی اور داہنے طرف اقربا ے قریب کی قرابت
والے اور کئی سلاطین باجگذار بیٹہے اور چند لمحے کے بعد دو دو
شخصون کے سامنے ایک ایک سہ پایہ میز کی قسم
سے لگا اور اقسام طرحکا لذیذ کہانا چنا گیا اور فغفور نے بہی
نوش جان فرمایا الغرض ہفتے روز تک انگریز جیہول مین
رہے اور اوسی عرصے مین فغفور کی تیراسوین برس کی
سالگرہ بڑی دھوم دھام سے ہوئی اور اوسکی خوشیان اور
رنگ ریلیان جب تمام ہوئین اونکو رخصت ملی اور بڑی
نہرجتا سے جانے کی اجازت دی گئی اور شاہ انگلند کے
نامے کے جواب مین فغفور نے خط بہت محبت کے اظہار
سے لکہا لیکن اجازت تجارت کرنیکی بندر چوزان اور نیمپو
اور تین سنگ مین سوا کانتان کے جو طلب ہوئی تہی
جیلے حوالون سے ٹال دی گئی غرض فایدہ اس پیغام و سلام
سے یہی ہوا کہ صوبہ دار کانتان جس نے انگریزون سے زیادہ
طلبیان کی تہین معزول ہوا اور اوسکے قایم مقام کو حکم دیا گیا
کہ خبردار رہے کہ بار دیگر ایسی زیادتی نکی جاوے چنانچہ

میں پہونچا تھا اور چونکہ کسیکا خیال اوسپر نہ تھا تمام مشہور ہیں
ہوا کہ شاہ الثلثہ نے تمنا سے اپنے کو فغفور کے دربار میں
میں داخل کروایا تھا لیکن جب تمام مراتب ادب اور
آداب کے تمام ہوچکے فغفور نے جب ڈول میں سفیر کو
بلایا اور راہ میں بدستور قلعہ داری کی اونکی وقعت قدر اقدامت
ہوا اور ورود کے کئی روز بعد تخت کے اندر جہان
دنیا کے تکلفات اور آرایش تھے فغفور نے سفیر سے
ملاقات اور نہایت توجہ سے بات کی اور شاہ انگلستان
کے مزاج کی خیر و عافیت پوچھی اور جو خط اونہون نے
بھیجا تھا سفیر کے ہاتھ سے خود بدست خاص لیا چنانچہ تمام
لطف ایک طرف اور یہ توجہ ایک طرف سمجھی
گئی اور اس امر سے عزت افزائی کو حد پر پہونچا دیا
سوا اسکے تحایف جو پیش کئے گئے نہایت خلق
اور شکر کے ساتھ مقبول ہوئے غالبا لارڈ مکارتنی نے
بجز کورنش سلامی جو انگریزون میں مروج تھا یعنے گھٹنا
زمین میں ٹیکنے اور ٹوپی اوتارنے کے سوائی آداب کچھ
نکیا بعد برخاست دربار خاص کے سفیر اور دوسرے

ہی بجالائیگا لیکن اونہون نے برابر انکار کیا اور کہا کہ ہمارا پادشاہ نہ باج گذار نہ فرمان بردار فغفور کا ہی اور کسی طرح سے رتبے اور شان وشوکت مین اوس سے کم ہی پس ہم کیونکر کوتو کر کے ایک نوع سے اقبال تمہارے پادشاہ کی بزرگی اور اپنے خاوند کی خردی کا کرین العرض بعد بڑی حجت اور تکرار کے ختائی وزیرنے ہٹ کرنا چہوڑ دیا اور لارڈ مکارٹنی نے ساری گفتگو اسی بات پر ختم کی کہ ہم جیسا اپنے پادشاہ کو کورنش کرتے ہین اسی وضع سے فغفور کے حضور مین اداب بجالاوینگے *

یہہ نہ سمجھنا چاہئے کہ اشارہ شہنشاہ کا سفیر انگریز سے سجدہ کروانے کا نہ تھا کیونکہ یہہ وزرا جو اس قدر مصر اس امر مین ہوئے سکہلائے پڑھائے ہوئے تھے اور سفر مین کئی دفع ایسی ایسی حرکتین اونہون نے کی تہین جس سے عوام الناس پر ظاہر ہووے کہ شاہ انگلنڈ نے فغفور کو خراج بھیجا چنانچہ پیہو کے دریا سے جس وقت سفیر کا گذر ہوتا تھا کشتیون پر ایک نشان مانند ریتون نے لٹکایا جسپر لفظ باجگذار ختائی زبان

اور جب صوبۂ پیچیلی کے بندر مین پہنچے صوبے کا
ناظم بہت کر و فر کے ساتھہ استقبال کو پچاس
کوس موافق حکم شہنشاہ کے آیا اور شہر لپین ہانگ مین
سفیر کو لے گیا اور بڑی دھوم دھام سے ضیافت کھلائی اور
سرکاری کشتیان بوقلمون تکلف گونا گون سے سجی
سفیر اور جلو کے خدام کی سواری کے لئے متعین ہوئین اور
پیہو کے دریا سے شہر تنگ چو مین جو چھہ کوس دارالامارۂ پیکین
سے ہی جب پہنچے تو وہان دعوت کھا کے پالکیون
اور گھوڑون پر سوار ہوکر انگریز پائے تخت مین پہنچے
اور چونکہ فغفور موسم گرما مین شہر جیہول واقع سرحد
تاتار مین رہتے ہین اور اوس وقت تک پیکین مین
تشریف نہین لائے تھے اطلاع سفیر کی آمد کی وہان
گئی اور جب تک جواب نہین آیا ین من ین کے
باغ مین جسکی تعریف راقم نے جلد اول کے ۳۸۶ صفحے
مین کی ہی اوتارے گئے اور وزرا اکثر آتے اور سفیر
کو کہا کرتے تھے کہ آپ کو لازم ہی کہ موافق
دستور کے فغفور کو کوتو یعنے سجدہ جو کہ درباری کورنش

کوئی چارہ نتھا کہ اپنے بین تجار انگریزی کا پایا بس بس شلک والوں کے پاس مطالع خطیر یکا ار اونہون نے ادس قص کی ادا سے انکار کیا آخر صاحب سمجھا گیا کہ شاہ انگلستان کی طرف سے کوئی سفیر معمور کے دربار بین جادے اور ان حرکتون کی نالش کرے چنانچہ سنہ ۱۷۹۲ مین لارڈ مکارٹنی بہادر جو سابق بین ملک مدارس کے گورنر تھے اس عہدے پر مقرر ہوئے اور تحایف لیکر اوکی سرکار ستان بین سنہ ۱۷۹۳ سال کے جون مہینے بین پہنچی اور چونکہ اس کی آمد کی خبر معمور کو پہنچ چکی تھی ہر شہر کے حاکم اور ہر صوبون کے ناظم پر فرمان جاری ہوا کہ شاہ لندن کا سفیر معمور کا مدعو سمجھا جاوے اور ہر طرح سے ادس کی خاطر کی جاوے اور سرکار کی طرف سے رسد پہنچے اور بار برداری کی سبیل ہووے چنانچہ ویسے ہی عمل بین آیا اور کانتان سے پیچین تک ہر منزل پر ماندریون نے تحفہ شرابین اور لطیف کھانے سفیر انگریز کے سامنے جس دینے کے سواے جو کچھ طلب ہوا بے تامل حاضر کیا الغرض کانتان سے انگریز کے جہاز سمندر کی راہ سے

کرتے تھے اور ختائیون سے خرید کرکے انگریزون کے ہاتھہ بیچتے تھے اور نتیجہ اوس دستور بد کا فوراً پیدا ہوا یعنے بجز اونکے دوسرے ختائی سوداگر سب اور فرنگی خوب ہی لوٹے جاتے تھے اور یہہ بد ذات ھانگ والے بیچ مین مزے سے دونو ہاتھون ہتے مارتے تھے اس خاص خرید و فروخت کے اجارے سے نقصان انگریزون کو ایسا ہوا کہ اونہون نے تین لاکھہ روپئے کی زر پاشی کرکے سنہ ۱۷۷۱ مین اوسکو موقوف کروایا اور دوسرون سے خرید و فروخت کرنے کی اجازت فغفور کے حضور سے ملی لیکن اس امر سے زیادہ حیرانی اہل فرنگ کو ہوئی کیونکہ ھانگ والون نے مانڈرینون کو رشوت دے دے کر اپنے ہاتھہ مین اجارے کو سابق کی طرح بحال رکھا اور تاکہ اونکی گرہ سے رشوت دینے مین جو خرچ ہوا مع سابق نفع کے وصول ہووے مال کو دونا گران کردیا اور چونکہ اس کی نالش فغفور تک پہنچنی بسبب مانڈرینون کی رشوت ستانی کے دشوار تھی انگریزون نے دیکھا کہ سواے ترکِ تجارت کے دوسرا

مال مفت ملے تو ایک پیسہ نہ دیجئے اس لئے فروشندہ بھی دل بین کہتا ہی کہ اگر اسکی پگڑی تک دام کے شامل چلی آوے تو لے لیجئے اس سبب سے ایک دوسرےکو ٹھگنے کا قصد کرتا ہی اور اسمین جو سرسبز رہا اوسکا کیا کہنا *

العرض سنہ ۱۷۱۵ بین مانت ریندون نے سرکار کمپنی کو ایسا ایسا بھروسا تجارت کی سہولت کا دیا کہ ایمائي کے سوا کانتان بین اونکے جہازون کا آنا جانا شروع ہوا لیکن نغفور کیین لنگ نے اپنے شروع جلوس بین کانتان کے دس برے برے تجار ختائی کی ایک گروہ کو جسے شانگ کہتے ہین مقرر کیا اور اہل فرنگ کے ہاتھ مال بیچنے اور اون سے خرید کرنے کی اجازت مخصوص اونکو دی اور عوض بین جواب دہ واسطے محصول سرکاری کے ٹھہرایا پس انگریزون کو اختیار دوسرے کسی کے ساتھ خرید و فروخت کرنے کا باقی نرہا اور یہہ سوداگران شانگ جو چاہتے تھے سو کرتے تھے اور جس نرخ سے اپنا زیادہ فایدہ سمجھتے تھے انگریزون سے مال لیکر ادھر اودھر روانہ

پھولا پایا نہ پہلے ریشم کا رنگ نہ دمک اس مین تھا
اور یہہ محض پھوسڑ اور بد رنگ و ناکارا نکلا این گل دیگر
شگفت تب تو لپک کے اوس ریشم والے کو انگریز
پکڑ لایا اور کہا کیون رے بے حیا نابکار چوتون کا تھانگی دار
تجھے خدا کی سنوار یہہ کیا اور یہہ کیا اور یہہ کیا ہی اور اسطرح
پر سب پاندون کو جو کھولا سیوا اوس کے سب کو
ایک سے ایک برا پایا غرض تان کی جان یہہ ہی
کہ وہ ختائی مسکرایا اور جواب دیا کہ عاصی بے قصور
ہی اپنے دلال سے آپ سمجھہ لیجئے کیونکہ اوس نے
کہا تھا کہ آپ ایک ہی پاندے کو کھولینگے اس لئے
بندہ ایک تو آپ کو دکھانے اور باقی بیچنے کو لایا اگر
وہ کہتا کہ آپ سبکو کھولینگے اور پسند کر کے لینگے مین
سب ویسے ہی لاتا * ہر اجنبی خصوص انگریز کے ساتھہ
اس اس طرحکی حرکت کرنی اپنی سعادت یہہ جانتے
تھے اور جب کسی نے تشنہ اس پوچ عادت و حرکت
کا دیا اکثرون نے یہی جواب دیا کہ خریدنے اور بیچنے والون
مین ہمیشہ نزاع ہی کیونکہ مشتری یہہ چاہتا ہی کہ اگر

بگڑتے نہ تھے حالانکہ وہی انواع طرحکی نازیبا حرکتیں کرتے
تھے اور خواہ مخواہ ہر دفعہ سخت و ناسزا باتیں کہتے تھے
اور ختائی دلال اور بازاری لوگ انگریزوں کو ٹھگنا اور
ہر طرحسے زک دینا واجبات عقلی سے جانتے تھے چنانچہ
صدہا تفاوتوں میں سے ایک یہہ ہے کہ ایک انگریز
ریشم خریدنے کے لئے کانتنان میں گیا اور ایک دلال
سے اپنا مطلب کہا اوس نے جتنے پلندے ضرور تھے
موجود کئے اور اوسکے مالک ایک ختائی سوداگر کو بھی
ساتھ لئے آیا خیر مول تول ہوا اور اوپر کا پلندا جو کھولا گیا
انگریز نے دیکھکر کہا سبحان اللہ یہی میں چاہتا تھا اور
پوچھا ایسی ہی قسم کا تمام ہے سوداگر نے جواب
دیا لاکلام آپ بخوشی رکھئے اور ایسی چیز ایسا سستا
پھر جب پائے بندے کو جو چاہئے سو کہئے انگریز نے اپنے
ملک کے فروشندوں کی راستی پر خیال کرکے سمجھا کہ
سچ کہتا ہے قیمت دیکے اوسکو رخصت کیا اور
گھڑی بھر کے بعد اتفاقاً جو اوس نے دوسرے پلندے
کو اوٹھا لیا اور کھول کر دیکھا تو واہ واہ عجب شگوفہ

تمام سامان جنگ مہیا کیا اور ساتوین روز جونہین انگریزی بہر کا لنگر اوٹھا اور زد پر جہاز پہونچے ختائیون نے دفعتہ کمین گاہ سے گولہ مارنا شروع کیا مگر نشانے پر کمتر پہنچا اس دغابازی سے انگریز کو قہر آیا اور جہازون کو قریب لیجاکر اونہون نے مارے گولون کے آناً فاناً مین ختائیون کو ایسا دُھن ڈالا کہ اوس طرف کی بارڑہ موقوف ہوگئی تب فقط سو جوان کنارے پر کود پڑے اور ایک ہی حملے مین فصیلون پر چڑھ گئے اور ختائی دو چار چوٹین لڑکے بھاگے بعد اس فتح کے انگریز کا نشان قلعے پر اُڑا اور فوراً پیغام صلح کا آیا اور اس لڑائی سے یہہ باتین حاصل ہوئین کہ انگریز کے جہازون نے کانتان مین پہنچکر چینی اور سونٹ کی بُجھائی کی اور سیوا حصول اجازت تجارت کے پروانگی ملی کہ دریاے کانتان کے باہر جس جگہہ کو چاہین قلعہ بندی کرکے کوٹھی مال کی امانت اور حفاظت کے لئے بنادین * دس پندرہ روز مین ظاہر ہوا کہ باعث اس اس طرحکی اجازت دینے کا یہی تھا کہ فرصت تدبیر جنگ کی زیادہ ملے چنانچہ تہمت خلاف عہدی کی

خشک یعنے جنائی جہاز پر کانتان میں جاوین اور تجارت
کرنے کی اجارت ناظم سے مانگایں عرض جو ہنین قریب
کانتان کے یہہ لوگ پہنچے چند جنائی اوس شہر سے ناظم
کے بھیجے ہوئے آئے اور کہنے لگے کہ تم سب مکاؤ مین
پھر جاؤ اور وہان بندوبست تمہاری تجارت کے ماب
مین کیا جایگا یہہ سنکر وہ لوگ اوسی قدم پھرے اور بحر
انگریزی مین جالیے غرض وہان معلوم ہوا کہ اجارت مطلوبہ
نہین دی جایگی تب صلاح یہہ ٹھہری کہ تمام بحر کانتان کی
طرف فوراً روانہ ہووینے چنانچہ وہی ہوا اور کئی روز تک
کوئی مزاحم نہین ہوا غرض جب قریب کانتان کے
انگریز پہنچے جنائی ڈرے اور وہاکی راہ سے اوہون نے
کہلا بھیجا کہ اگرچہ دو روز تک قریب اوس قلعہ کے جو
لب دریا پر ہی انگریز کی کشتی لنگان کرے اور آگے
نہ بڑھے تو عہد نامہ اونکے حسب دلخواہ طیار ہو دیگا یہہ
سنکر وے سیدھے سلوہ لوح دیسے ہی عمل مین لائے اور عہد
نشان جو علامت صلح کی ہی جہاز پر سے بلند کیا یہہ دیکھا
دیگر جنائیون نے چپکے سے کئی توپون کو قلعے پر چڑھا کے

تمام سامان جنگ مہیا کیا اور ساتوین روز جونہین انگریزی بہر کا
لنگر اوٹھا اور زد پر جہاز پھونچے ختائیون نے دفعتہ کمین گاہ سے
گولہ مارنا شروع کیا مگر نشانے پر کمتر پہنچا اس دغابازی
سے انگریز کو قہر آیا اور جہازون کو قریب لیجاکر اونہون
نے مارے گولون کے آناً فاناً مین ختائیون کو ایسا دُھن ڈالا
کہ اوس طرف کی بارہ موقوف ہو گئی تب فقط
سو جوان کنارے پر کود پڑے اور ایک ہی حملے مین
فصیلون پر چڑھ گئے اور ختائی دو چار چوٹین لڑکے بھاگے
بعد اس فتح کے انگریز کا نشان قلعے پر اُڑا اور فوراً پیغام
صلح کا آیا اور اس لڑائی سے یہہ باتین حاصل ہوئین کہ
انگریز کے جہازون نے کانتان مین پہنچکر چینی اور سونٹ
کی بُجھائی کی اور سیوا حصول اجازت تجارت کے
پروانگی ملی کہ دریاے کانتان کے باہر جس جگہہ کو
چاہین قلعہ بندی کرکے کوٹھی مال کی امانت اور حفاظت کے
لئے بنا دین * دس پندرہ روز مین ظاہر ہوا کہ باعث اس
اس طرحکی اجازت دینے کا یہی تھا کہ فرصت تدبیر
جنگ کی زیادہ ملے چنانچہ تہمت خلاف عہدی کی

خشک یعنی جنائی جہاز پر کانتان مین جاوین اور تجارت کرنے کی اجارت ناظم سے مانگین عرض جو ہمین قریب کانتان کے یہ لوگ پہنچے چند جنائی اوس شہر سے ناظم کے بھیجے ہوئے آئے اور کہنے لگے کہ تم سب مکاؤ مین پھر جاؤ اور وہان سد وست تمہاری تجارت کے باب مین کیا جائیگا یہ سنکر وہ لوگ اوسی قدم پھرے اور بحر انگریزی مین جا ملے عرض وہان معلوم ہوا کہ اجارت مطلوبہ نہین دی جائیگی تب صلاح یہ ٹھہری کہ تمام بحر کانتان کی طرف فوراً روانہ ہووینے چنانچہ وہی ہوا اور کئی روز تک کوئی مزاحم نہین ہوا عرض جب قریب کانتان کے انگریز پہنچے جنائی ڈرے اور دنیا کی راہ سے اونہون نے کہلا بھیجا کہ اگرچہ روز تک قریب اوس قلعہ کے جو لب دریا پر ہی انگریز کی کشتی لنگان کرے اور آگے نہ بڑھے تو عہد نامہ اونکے حسب دلخواہ طیار ہوویگا یہ سنکر وے سیدھے سلوہ لوح ویسے ہی عمل مین لائے اور سفید نشان جو علامت صلح کی ہی جہاز پر سے بلند کیا یہ دھوکا دیکر جنائیون نے توپ کے سے کئی توپون کو قلعے پر چڑھا کے

سیحی مین کئی انگریزی تاجرون نے شاہ چارلز اول کا
رمانِ اجازت حاصل اور عہد و پیمان ساتھ پرتگیز کے
کرکے ناظِم گوآ کے عمل مین آئے اور کپتان وڈل صاحب
کئی جہازون کی بحر لیکر بندرِ مکاؤ مین پہنچا لیکن وہان کے
رتگیز حاکم نے ختائیون کو ناراض کرنے کے خوف سے انگریزی
بحر کو آگے بڑھنے منع کیا لیکن اوس بہادر کپتان نے کہلا
بھیجا کہ اب مین یہان آچکا ہون اور ایسا نہین ہونے کا
کہ جیسا آیا ہون اولٹے پانو پھر جاؤن خیر تم اگر جاگھہ اپنی لنگرگاہ
مین نہین دوگے تو مین اپنے لئے جاے مناسب تجویز کرونگا
یہہ کہکر اپنی بحر سے پچاس جوانون کو اوس نے چنکر
ایک چھوٹی سی پینس پر دریاے کانتان کے مُہانے
کی تلاش کے واسطے بھیجا دو تین روز کے بعد میوے والون
کی ایک ڈینگی ملگئی اور انعام کے لالچ سے وہ ساتھ
ہوئی اتنے مین ختائیون کی بحر ملی اور امیرالبحر نے جب
سنا کہ مُہانے کا پتا انگریزون کو ملا نہایت پرقہر ہوا اور
بہت ستانا چاہا غرض بعد بڑی حجت و تکرار کے اوسنے
اجازت دی کہ تین شخص اوس پینس سے ایک

جبلت میں بزدلی ہی اور بعضے جو تلوار یا برچھی کی
لڑائی میں کسیکے مقابلے میں قدم بھر پیچھے نہیں ہٹتے
توپ و تفنگ کے نام سے بدحواس ہوتے ہیں
اور اسکی نظیریں بالفعل کی لڑائی میں دیکھنے میں آئیں
غرض انگریزاور ختائیوں کی تجارت کا بیان شروع سے
چاہیئے تاکہ بناے جنگ دریافت میں آوے * سنہ ۱۵۹۶
عیسوی میں ملکہ ایلیزابتھ پادشاہ انگلستان نے جسکی
تعریف میں اتنے ہی کہنا کافی ہی کہ ہم لوگ اوسکے
عہد کو موجب اپنی قوم کے افتخار کا تصور کرتے ہیں
نامہ فغفور کو لکھا جسکا خلاصہ یہہ ہی کہ ای شہنشاہ
چین رچارڈ آلوت اور تامس بلومفیلڈ شہر لنڈن
کے تجار آپکے ملک کی زرخیزی کا حال سنکر
اجازت ختا میں جانے اور تجارت کرنے کی چاہتے ہیں
تاکہ اپنے ملک کی نادر چیزیں آپکے یہاں لیجاویں
اور وہاں کے تحفے اپنے یہاں لاویں *
الغرض وہ جہاز جس میں یہہ لوگ اوس نامے کو لیکر
ختا کی طرف جاتے تھے راہ میں مارا گیا بعد اوسکے سنہ ۱۶۳۴

بزدلی سے واقف ہوکر اپنے وطن جائینگے تو چین کی دولت کے بیان سے لوگون کو لالچ دکھائینگے اور ختائیون کی کمزوری حملہ گرون کے دل سے یورش کے خوف کو دور کریگی الغرض اصل سبب امتناع کے یہی تھے حالانکہ حکیم نے امتناع کی وجہین ظاہر مین یہی کہین کہ ختا کے ملک مین دنیا کی نعمتین موجود ہین اور بجز اہل ختا کے دوسری قومون مین یہہ قابلیت اور انسانیت نہین ہی کہ فہیم اور سہیم اون لطیف چیزون کی ہووین غرض حقیقت اسکی اتنے ہی ہی جو راقم نے نہایت خوض سے حاصل کرکے بیان کی ہی کیونکہ اگر حکیم سمجھتا کہ اغیار سے راہ و رسم رکھنے مین کچھہ اندیشہ قباحتِ آیندہ کا نہین ہی تو ایسی چھوٹی نظر ایسے سیرچشم اور عالی دماغ اور دانا و بینا کی ناتھی کہ نعمتِ ایزدی کی برکت سے کسیکو قابل محرومیت کے سمجھے * اگرچہ بعض بعض ختائیون نے ایامِ سلف اور حال مین بڑی بڑی بہادریان کی ہین چنانچہ اسی جلد کے دفترِ سابق مین اسکا حال مبین ہی لیکن اکثر کی

## چھتان باب

بیان میں اوس تجارت کے جو انگریز اور چینیوں میں شروع ہوئی تازہ شروع لڑائی درمیان دونوں ملکوں کے

اگرچہ حقیقت ہی کہ ممانعت اغیار کو ملک میں آنے دینے اور تجارت کرنے کی جو حکیم کنگ فوری نے کی ہی بے شک بد ہی کیونکہ خود چینی بہت سے فایدے سے محروم رہے ہیں لیکن جواب اس اعتراض کا بہت خوب اور موجہ ہی کہ یہ امتناع اوس بزرگ کی تجربہ کاری اور دانائی اور دور اندیشی کی کامل دلیلوں سے ہی کیونکہ ملک کی زرخیزی اور افراط اقسام اجناس حیوانی و نباتی اور جمادی سے جو کہ طبعی اوس طبقے میں ہوتی ہی بخوبی واقف تھا چنانچہ جلد اول کے پہلے دفتر کے ملاحظے سے ناظرین تاریخ چین کو اسکا حال روشن ہوا ہی سوا اسکے حکیم کو اوسکے ہم وطنوں کی بزدلی اور قواعد جنگ سے کم آشنائی معلوم تھی جیسا کہ راقم کے بیان سابق اور بھی آیندہ سے ظاہر ہی پس انہیں دو جہتوں سے خایف ہوا کہ اگر اغیار آنکر ملک کی زرخیزی اور باشندونکی

اور تین سبب سے یہہ امراس طور پر وقوع مین آیا ہی
پہلے یہہ کہ دریا اور نہرون کی یہہ کثرت ہی کہ جس شہر کو
بلکہ اکثر جس بازار مین سوداگر چاہتا ہی بے تکلف
چلا جاتا ہی اور دوسرے یہہ کہ بعض صوبون مین کمیابی طبعی
اور صنعی چیزون کی اور بعض مین افراط ہوتی ہی اور جب
یہہ ہوا خواہ مخواہ لازم ہوا کہ جس چیز کی زیادتی ہوئی اوسکی
قدر گھر مین نرہی اور اوسکی فروخت اوس جگہہ پر کرنی
ضرور پڑی جہان اوسکی احتیاج ہوئی اور تیسرے یہہ کہ
سرکارِ ختا پر چونکہ رعایا پروری ختم ہی وہان سے بھی اوس
موضع یا صوبہ یا شہر کا بہت کم خزانہ مقرر ہی جہان
قلّت معاش اور کثرت احتیاجون کی زیادہ ہوتی ہی
اور اونکے عوض جس جگہہ مین طبعی یا صنعی چیزون کی
افراط ہی وہان خزانۂ سرکاری زیادہ ہی اور یہہ دستور العمل
سبب عظیم کثرتِ تجارت کا ہی کیونکہ محتاجون کو
سہولتِ مالگذاری کے سبب سے سکت اپنی ضروریات
کے لینے کی ہوتی ہی اور جس پر بار خزانے کا زیادہ ہی اونکو
کوشش روپیہ پیدا کرنے کی واجب ہوتی ہی *

زیادہ اون سے پایا جاوے عرض کئی باتین جو فرانسیس
کے عہد نامے مین مخصوص اونکے فایدے اور عزت کے لیئے
داخل ہیں اسمین درج نہیں کی گئین العرض سحر اہل
انگلستان کے ملکی تجارت ساتھ ختائیون کے زیادہ تفصیل
کے ساتھ بیان کرنا چاہیئے اور اسی لیئے علیحدہ باب مین
لکھا گیا ہی بہت کئی اقوام فرنگستانی ختا مین تجارت
کرتے ہیں اور ملک تبّت اور ماچین اور جزایر
اُوچُو کے ساتھ جو تجارت ختائیون کی ہی اوسکا
بیان ساتھ اونہین ملکو کے احوال کے لکھا ہوا اسی جلد کے
تیسرے دفتر مین موجود ہی یہان اوس کی طرف
توجہ ضرور نہین اور ختائیون کی جو خاص تجارت آپس مین
ہی اوسکا کچھ شمہ جلد اول کے پہلے دفتر مین ہر شہر کے
بیان مین راقم نے درج کیا ہی اور یہان شاید اتنا کہنا بھی
معقول ہی کہ ختا کے شہرون مین ایسی دھوم دھام
تجارت کی اور کثرت تجار اور جہازون کی ہی کہ اگر تمام
دنیا کی خرید و فروخت کو ایکجا جمع کیجیئے تو اوسکے برابر
نو کیا اغلب ہی کہ سوئیے کی زیادتی ختاہی کی طرف رہیگی

اطاعت اونہون نے چھوڑ دی تھی ان لوگون نے
بہت چاہا کہ انگریز کی تجارت خطا مین بند ہو جاوے تاکہ
اس ذریعہ سے انگلش کو ضرر پہنچے اور اس ارادے سے
چالین اس وضع کی اونہون نے نکالین کہ انگریز کو بالکل
مات کیجئے مگر بازی اونہین کی رگھت گئی* سنہ ۱۸۲۱ مین
امریکا کے ایک خلاصی گورے پر تہمت یہہ دی گئی
کہ اوس نے ایک خطائی عورت کو عداوتاً مار ڈالا
حالانکہ اتفاق سے اوس نے جہاز پر سے ہانڈی جو پھینک دی
تو اوس عورت کی کھوپڑی پھوٹ گئی اس امر کو
بہانہ قرار دیکر صوبہ دار کانتان نے اون لوگون کی تجارت
کو بند کر دیا اور جبتک وہ بیچارہ گورا اوسکے حوالہ نکیا
گیا اور اوس نے براے نام تحقیقات کر کے اوسکو
گلا گھوٹکے مار نہ ڈالا باب تجارت کا بند رہا* سنہ ۱۸۴۴ سے یہہ
مین عہد نامہ چوبیس شرطون کا درمیان سلطنت
خطا اور اہلِ امریکا کے عمل مین ایا خلاصہ اوسکا یہہ ہی
کہ اون پانچ بندرون مین جہان انگریز کو اجازت تجارت
کرنے کی ملی ہی اونکو بھی دی جاوے اور محصولِ معمولی سے

کہ اہل امریکا اور انگریز محض خود غرض اور لالچی ہین اور اہل فرانس ایسے عالی طبیعت ہین کہ صرف دوسرونکی بھلائی ڈھونڈھتے ہین اور تجارت کو کچھ چیز نہین جانتے غرض جس حال بین کہ فرانسیس کی تجارت کو ختاین اس عہد نامے کے باعث سے نہایت رسائی حاصل ہوئی ہے غالب ہے کہ چند سال بین دونون ملکون کے حق بین انتفاع کثرت سے ہووے حالانکہ اندنون کچھ زیادہ نہین ہے فقط *

## پانچوان باب

بیان میں تجارت درمیان اہل امریکا اور ختائیوں کے

تجارت ان لوگون کے درمیان سنہ ۱۷۸۶ عیسوی بین شروع ہوئی چنانچہ اوسی سال بین امریکا سے ایک جہاز کانتان بین آیا اور جب نپولین بوناپارٹ شہنشاہ فرانسیس کے عہد بین ولندیز کے جہازون کو ختاین آنے کی ممانعت تھی امریکا کے سوداگر سب جا اونکے ملک بین پہنچایا کرتے تھے اور چونکہ اوسوقت اہل امریکا کی سلطنت نوعے نئی تھی اور انگلستان کی

کہ اہل امریکا اور انگریز محض خود غرض اور لالچی ہین اور اہل فرانس ایسے عالی طبیعت ہین کہ صرف دوسرونکی بھلائی ڈھونڈھتے ہین اور تجارت کو کچھ چیز نہین جانتے غرض جس حال ہین کہ فرانسیس کی تجارت کو ختاین اس عہد نامے کے باعث سے نہایت رسائی حاصل ہوئی ہے غالب ہے کہ چند سال ہین دونون ملکون کے حق ہین انتفاع کثرت سے ہووے حالانکہ اندنون کچھ زیادہ نہین ہے فقط *

## پانچوان باب

بیان مین تجارت درمیان اہل امریکا اور ختائیوں کے

تجارت ان لوگون کے درمیان سنہ ۱۷۸۶ سے ہی ہین شروع ہوئی چنانچہ اوسی سال ہین امریکا سے ایک جہاز کانتان ہین آیا اور جب نپولین بوناپارٹ شہنشاہ فرانسیس کے عہد ہین ولندیز کے جہازون کو ختاین آنے کی ممانعت تھی امریکا کے سوداگر سب جا اونکے ملک مین پہنچایا کرتے تھے اور چونکہ اوسوقت اہل امریکا کی سلطنت نوعمر نئی تھی اور انگلستان کی

ختائی اور انگریز کے پادشاہ فرانس نے سفیر بھیجا اور
عہد و پیمان مین تجارت کا بھی ذکر کروایا اور سب شرطین
اس عہد نامے کی بہت خوبی کی ہین کہ اوسکے رو سے
حقیقت ہی کہ چین مین فرانسیسون کی جو قدر ہی
کسیکی نہین ہی چنانچہ دیباچے مین اوس عہد نامے کے
شاہِ فرانس کا نام جہان آیا ہی وہی حروف ختائی زبان
کے صرف ہوئے ہین جو مخصوص فغفور کی شان کے لئے
مستثنیٰ ہین اور اسی سے اہلِ فرانس کی عزت جو
وہ کرتے ہین ظاہر ہی کیونکہ اپنے شاہنشاہ کو ختائی
سارے عالم کے پادشاہون پر ترجیح دیتے ہین غرض
اسکے دستخط ہونے کے وقت بڑی دھوم سے آتش بازی
چھوٹی اور توپین سلامی کی داغی گئین اور روشنیون کی
تتیون سے شب کی تاریکی زایل کی گئی اور یہہ بھی
دلیل ہی کہ خود ختائیون کو اس امر سے خوشی حاصل
ہوئی اور دوسرے سببون مین سے جو باعث ایسے
معقول عہد نامے کے لکھے جانے کے ہوئے مقدم یہہ امر
تھا کہ یارون نے فغفور کے کان مین یہہ پھونک دیا

اونہون نے کئی جہاز کانتان مین بھیجے فغفور کین لنگ نے رہنے ندیا بلکہ عتاب فرمایا کہ ایک راہ سے تمہارے ہمارے درمیان تجارت کا کار و بار ہی پھر دوسری راہ سے کیا سبب تمہارے آنے کا ہوا الغرض آج کل دونون ملکون مین تجارت کا بازار گرم ہی چنانچہ سنہ ۱۸۴۵ مین قریب دو کروڑ سولہ لاک روپئے کی چیزون کی خرید و فروخت آپس مین ہوئی *

## چوتھا باب

### بیان مین تجارت درمیان اہلِ فرانس اور ختائیون کے

تاریخ ختا سے معلوم ہوتا ہی کہ سنہ ۱۵۶۰ مین فرانس کے جہاز کانتان مین آئے لیکن سلامی کی توپین جو اونہون نے چھوڑین ختائیون نے اونکو قیام کرنے ندیا چنانچہ کسی اہلِ ظرافت نے کہلا بھیجا کہ جب ہنسی اور خوشی سے اتنا غل کرسکتے ہو تو معلوم نہین کہ خفا ہونے سے کیا کروگے اوسوقت تو یہہ رخصت کئے گئے لیکن چندے بعد فرانس کے پادریون نے آمد و شد ختا مین کی اور بعض اون مین سے فغفورون کے یہان علمِ ہیئت

نکلا بہن بتایا لیکن اون لوگون کا اختیار ایسا تھا کہ پادشاہ اور دربرد دونون کو ایک ہی روز ادنھون نے زہر دلوایا *

سنہ ۸۶۱ ہین سینگ چانگ گدی نشین بڑا بے نام ہوا کیونکہ فرمان بردار کا فرمان بردار تھا اور جس طرح وہ زن مرید تھا محلسان خوجون کی تابعدار تھین اور جس امر کو ادنھون نے چاہا وہی بے تکلف ہوا بعد اوسکے ای سنگ اوسکا بیٹا قایم مقام ہوا اور خوجون کو مالک کل ساکر آپ عیش ہین اوقات کرنے لگا باوجودیکہ خوجون کے ظلم سے بلوا ہوا اور انواع طرح کا فتنہ مفسدون نے برپا کیا لیکن فغفور دنیا اور مافیہا کی کچھ خبر نہین رکھتا تھا آخر کو جب مرگیا اور اوسکا بیٹا ہی سنگ بارہ برس کی عمر ہین قایم مقام ہوا ملک کا حال قریب تباہی کے پہونچا تھا اور خدا نے عجب بغی اوسی وحشت ایسا نازل کیا کہ رعیت قحط اور خشک سالی کی شدت سے جان بلب ہوئی اور خوجون نے اوسپر جب معمولی خزانے کے لئے رعایا کو تنگ کیا بلوے کی آگ شعلہ فگن ہوئی لیکن وقت کی خوبی ایسی تھی کہ لی چینگ سپہ سالار

اور ایسا مدبر کہ تبتیون مین زر پاشی سے نفاق ڈلوادیا اور بیٹھا اون لوگون کا تماشا دیکھتا رہا کہ کس طرح سے وے آپس ہی مین لڑتے جھگڑتے تھے اور ایک کا ایک سر کاٹتا اور یورش کی فرصت نہ پاتا تھا غرض ایسے دانا شخص کو معلوم نہین کیا فقرہ خوجون نے دیا کہ اکسیر بقا کو اوسنے راست سمجھا اور اوسکے استعمال مین اپنے کو ہلاک کیا * چونکہ تاریخ ختا سے ظاہر ہی کہ اس پادشاہ نے فرمان پر قہر عیسائیون کے حق مین جاری کیا اور اونکے گرجون کو تڑوا ڈالا اور پادریون کو ملک سے نکلوادیا اس جہت سے ثابت ہی کہ عیسائی مذہب ختا مین اس ایام کے قبل عرصے سے رایج تھا *

جب اَوْسَنگ مرگیا خوجون نے ایک شہزادے لَنْ سَنگ کو بے وقوف اور خبط الحواس سمجھکر تخت دیا اور وہ بھی ایسا چالاک اور ذی ہوش تھا کہ جب تک اپنے کو مضبوط نہ دیکھا خوجون کے سامنے اولو بنا رہا لیکن جب ایک وزیر روشن ضمیر اپنی مرضی کے موافق ملا فن و فریب کا پردہ اوسنے اوٹھا دیا اور خوجون کی

سنہ ۸۲۱ مین اوسکا بیٹا شین منگ جانشین ہوا اور ختائی مورخون نے اوسکے ذمے یہہ قصور ٹھہرایا ہی کہ باپ کے لئے فقط ایک مہینا اوسنے غم کیا حال آنکہ تین برس کا ماتم لازم تھا سیواے ایسکے عیاشی اور کاہلی کا بھی الزام اوسکے سر رکھا گیا ہی غرض اکسیر بقا کے نقرے مین وہ بھی آگیا اور اپنے کو آپ ہی تمام کیا * سنہ ۸۲۵ مین اوسکا پوتا ینگ منگ تخت پر بیٹھا اوسنے جلوس کرنے کے ساتھہی قصد یہہ کیا کہ خوجون کو سب عہدون سے معزول کرے اور خاک مین ملادیوے کیونکہ انہین لوگون کے درغلانے سے اوسکے باپ اور دادا کی جان گئی تھی لیکن ادن نمکحرامون نے اوسکی طبیعت اپنے سے برگشتہ دیکھکر ایک رات کو خواب مین اوسے دم خفا کرکے مارڈالا *

اوسکا بھائی ون منگ چودہ برس فتور رہا اور خواجہ سراؤن نے اس عرصے کے بعد جو نہین دیکھا کہ اوسکی حکومت مین کمی آنے لگی فورًا اوسکو مارڈالا اوسکے بعد اوسنگ تخت پر بیٹھا وہ بادشاہ نیک طبیعت اور عالی ہمت تھا

جہازون پر بھاگ گئے تھے اوسکے عہد مین سب طرف امن رہا سیوائے اسکے یہی ایک بات قابل تذکرے کے وقوع مین آئی کہ خلیفہ کے سفیر سب دربار مین تحفہ لیکر آئے اور سرفراز ہوکر رخصت کئے گئے تھے * سنہ ۷۶۳ مین تَاسَنگ تخت پر بیٹھا اور فتنہ پھر جاگا اور غنیمون نے سر اوٹھایا لیکن فغفور سب پر غالب رہا * سنہ ۷۸۰ مین اوسکا بیٹا تِی سَنگ قایم مقام ہوا اور باوجودیکہ یہہ حماقت اوسنے کی کہ خوجون کو پھر ثروت دی گویا پاؤنکی جوتی سر پر رکھی لیکن اقبال ایسا زبردست تھا کہ باغیون اور تاتارون کی یورشون سے کچھ نہوسکا اور هارون رشید نے اوسکے جاہ و جلال کا حال سنکر تحفہ بھیجا *

اوسکا پوتا سنہ ۸۰۵ مین مسند آرا ہوا وہ عالم اور عاقل تھا یہہ دیکھکر خوجون نے ترغیب دے دے کر اکسیر بقا کا استعمال اوس سے کروایا غرض جب اوس جزِ اعظم نے ہلاکت کے قریب اوسکو پہنچایا ہوش ہو گیا اور بالکل حضوری خواجہ سراؤنکو اپنی مرگ کے قبل اوسنے مروا ڈالا اور یہہ انتقام لیکر اون لوگونکا ہمراہی ہوا *

ہوگیا کہ اپنی جورو کو اوسنے دبوا دیا اور اپنے بچون کو تلوار سے مروا ڈالا لیکن اوسکی سزا اوتھون ہاتھ ملی کیونکہ ساری رعیت بگڑ گئی اور شہنشاہ کو دار الخلافہ سے بھاگتے ہی بن آئی لیکن ولیعہد نے بادشاہ کی جان بچائی اور سرکشون کو قرار واقعی سزا دی اس بغاوت کے بعد اہل تبت نے پھر زور کیا اور کئی پرگنون کو لوٹ لیا ان صدمون سے شہنشاہ کے ماتحت لوگون نے زور کیا بلکہ ہلاک کر ڈالا * اسی عہد مین اقوام عرب سے جو ماوراء النہر مین تھے اور چینیون سے اکثر سامان جنگ و جدل کا ہوا اور اگرچہ سنہ ۷۱۵ مین فوج چینا کو ایسی فتح حاصل ہوئی کہ عرب سب مان گئے لیکن سنہ ۷۵۱ مین اونکا پھر زور ہوا اور بلوا کر کے ختن اور کاشغر اور اکیو اور شواشاو کے قلعون کو اپنے قبضے اونہون نے کر لیا مگر اسپر بھی شہنشاہی جو باصرف تھی ہ مین گئی اور تین برس کے بعد ایران کے گرد و نواح کے والیون نے سفیر بھیجی * سنہ ۷۶۲ مین فن تسنگ کا بیٹا مسند پر رونق افزا ہوا اور سات برس بیٹھا اور بجز ایک امر کے مختار عرب اور ایرانی نے شہر کانتان کو محاصرہ کر کے گھرون مین آگ لگا کے اپنے

تھی اور تمام امور سلطنت اوسی سے متعلق تھی اگرچہ
فغفور کی والدہ بھی عورت مرد طبیعت تھی اور اکثر امور
مین دخل کرتی تھی لیکن ایسی خوشخوار تھی کہ اگر فغفور
اپنی بی بی کا عاشق نہوتا اور اوسکی بات زیادہ نہ سنتا
تو ماں کے ظلم سے باؤلا ہوتا سوا اسکے اس چڑچڑی بڑھیا
کو سلطنت کرنے کی یہہ ہوس تھی کہ جونہین اوسکا
بیٹا مرا اور پوتا بیٹھا اوسنے برس روز مین اوس کو تخت
سے اوتار کے آپ ہی مسند پر بیٹھی اور اکیس برس
سلطنت کی وہ بڑی مدبرہ اور خلق پرور تھی * سنہ ۶۶۲
مین فیروز شاہ ابن یزدگرد کو فغفور نے نامہ بخطاب شاہ
ایران لکھا اور چہہ سکا جوہتر مین شاہ چین اور فیروز شاہ
چنامین آئے اور پانچ برس کے بعد فیروز شاہ نے نذر دیکر
فغفور کی نوکری کرنے کی درخواست اس مضمون کے
ساتھ کی کہ جس حال مین ہمارے اباو اجداد کا تخت
چھن گیا اور کچھ امید اوسکے پھر پانے کی نرہی اور
ہمیشہ تنہائی ایسی ہوئی کہ نان شبینہ متعلق آپ کی
نعمت سے ہے تو مناسب یہی ہے کہ آپ کے کرم کے

تحفہ شاہ ہند کے پاس بھیجا اور اوجین کے راجہ نے بھی نذر سفیر کی معرفت گذرانا اور خراسان اور ماوراء النہر اور روم قدیم اور کشمیر اور سلہٹ اور نیپال کے والیون نے اپنا اپنا سفیر نذر لیکر بھیجا اور ہند کے شاہ مگلدھ نے بھی تحفہ گذرانا اور اوسکے برس روز کے بعد فغفور نے جو سفیر بھیجا تو شاہ مگلدھ کا اوس تین مین انتقال ہوچکا تھا اور ملک مین تہلکہ پڑا ہوا تھا اور اسی جہت سے اتفاق ایسا ہوا کہ ایک ہندی سردار نے فغفور کے ایلچی کو گرفتار کرنیکا قصد کیا اوسکی خبر اوسکو پہلے سے ملا تھی اور تبت مین فوراً اوسنے پناہ لی اور اطراف و جوانب سے فوج جمع کر کے انتقام کو آیا اور ہندیون کو شکست دیکر اوس راجہ کو قید کر کے فغفور کے یہان لیگیا بعد اوسکے معلوم نہین کہ پھر کیا ہوا * سنہ ۶۴۹ مین اس فغفور کا انتقال ہوا اور اوسکا بیٹا کاؤ چنگ تخت کا مالک ہوا لیکن عیش طلب اور آرام دوست اور زن مرید تھا اور یہی اخیر عیب جو راقم نے بیان کیا سبب اوسکی خیریت کا ہوا کیونکہ جورو بڑی عاقلہ اور دوراندیش

نسبکو اوسنے راضی رکھا جب مرگیا رعایا کو بڑا غم ہوا
اوسی سنہ مین اوسکا بیٹا تائی شانگ قایم مقام ہوا اور
بہادر اور اولی العزم نکلا یہان تک کہ ولایت ایران کی
سرحد تک اپنا حکم اوسنے جاری کیا اور تبت بزرگ کی قوم
سے اور والی قبچاق سے اوسنے خراج لیا * تئیس برس اوسنے
سلطنت کی اور اوسی کے عہد مین غالب ہی کہ دین اسلام کا
رواج ختا مین ہوا چنانچہ ختائی مورخ مسلمانون کو خواجی ہو
کہتے ہین اور یہی لقب اوس قوم تاتار کا تھا جسنے پہلے
اسلام کو قبول کیا تھا * سنہ ۶۳۸ مین یزدگرد شاہ ایران
نے فغفور کے پاس سپاہ اور خزانہ کی مدد کے واسطے
سفیر بھیجا اوسوقت یزدگرد نے خراسان مین اہل
ترک کے پاس بسبب شکست کامل کے جو عربون کے
ہاتھ سے ایک برس پیشتر اوسے ہوئی تھی پناہ لی تھی
مگر فغفور نے اوس قصے مین ہاتھ ڈالنا مناسب نہ جانا اور
تسلی دیکر سفیر کو رخصت کیا * سنہ ۶۴۱ مین شاہ ہند نے
جسکا پایہ تخت جی پور تھا فغفور کے دربار مین سفیر
بھیجا اوسکے جواب مین برس روز کے بعد فغفور نے بھی

بین بین تہی نے اپنے کو مشغول کیا اور باغون مین ہزارہا رنڈیون اور خوجون کو لئے سیر کرتا رہتا اور شب و روز ناچ اور رنگ مین اوقات ضایع کرتا تھا چنانچہ اوسکا حال راقم نے پہلی جلد کے ۳۹۴ صفحہ مین تفصیل کے ساتھ لکھا ہی غرض تمام عمر مین بہی ایک بہتری رعیت کے حق مین اوسنے کی کہ جب عیش سے سیری ہوئی اور سب طرحکے پرچے سے فراغت ملی بہت سی نہرین اوسنے بنوائین اور تجارت کو بڑی سہولت ہوئی غرض اسی ایک کارخیر پر اوسکی نیکی کا خاتمہ ہوا اور جنگون مین بہی جنگ اوسنے کی کہ جب کُوریا کے ملک کا پادشاہ جو ہمیشہ سے باجگذار ختا کا تھا کشیدہ خاطر ہو گیا اور خراج نہ دیا تو خود فغفور فوج لیکر گیا اور اون باغیون کو تادیب دیکر معمولی خراج لیا سوا اسکے بزابر لُوچُو کو اوسنے سر کیا جسکا حال اسی جلد مین آگے لکھا جاویگا غرض ان سب لڑائیون کے بعد جب دارالخلافہ مین اوسنے عود کیا تو ممالکت کو فتور اور آشوب سے بھرا دیکھا اور ان باغیون مین سے لی یان سب سے زبردست تھا

ایک جورو کے قتل پر دوسری مستعد تھی اور ایک
حرم سے دوسری کو سید تھی یہان تک کہ سوتون مین تکرار
ہوا اور ولی عہد پر چھوتے بھائی نے ایسا فریب کیا کہ
فغفور نے ولی عہدی سے اوسکو خارج کیا اور چھوتے
کو اوسکے عوض مین تجویز فرمایا لیکن پادشاہ نے برا دہوکا
کھایا اور چھوتا بیتا ایسا بد وضع تھا کہ باپ کی حرم پر
اوسنے قصد کیا اور نہایت مغرور ہو گیا اور باپ کے
شان مین لعن طعن بکنے لگا غرض مرتے وقت فغفور ان
حرکتون سے خبردار ہوا اور برے بیتے کو گدی دینے کو
بلوایا لیکن اوسکے پہنچتے پہنچتے حالت افسوس مین انتقال کر
گیا بلکہ بعض مورخ کی روایت ہی کہ چھوتے بیتے ین تی
نے باپ کو سینے پر چرھکے مار ڈالا غرض جو ہو یہہ بیشک
ہی کہ باعث وہ اوسکی موت کا ہوا اور اس صورت مین
خواہ روح کو خواہ تن کو ایذا دیکے مطلب رسان ہوا تو
پدرکُش دونون طرح سے اوسکو کہنا درست ہی * بہرحال
باپ کے مرتے ہی وہ گدی نشین ہوا اور فوراً برے بھائی کو
گلہ گھنتوا کے مار ڈالا اس ماجراء شگرف کے بعد عیش

ایسا ایسا باغ آراستہ کیا کہ تمام عالم کا سامان عیش وہان افراط سے مہیا تھا لیکن چونکہ مردم آزار نہ تھا اور ظلم فقط اپنے نفس پر کرتا تھا رعایا کا بلوا نہوا مگر سُوئی کے خاندان کا سلطان یَم کیانگ بڑا مدبر تھا اور رفتہ رفتہ ایسا زبردست ہوا کہ آخرش تخت فغفوری پر اوسنے دانت لگایا اور جس حال مین کہ شہنشاہ کا دربار حرم سرا اور مشیر خاص خواجہ سرا تھا بے تردد فوج لئے سلطان سُوئی چلا آیا اور فغفور اور بالکل اوسکے خاندان والون کو گرفتار کیا اگرچہ اون سبکی جان بخشی اوسنے کی لیکن تخت اور تمام املاک اوسنے لے لیا اور اتنی مدت کے بعد پھر تمام ملک ختا ایک شخص کی تحت مین آیا اور یَم کیانگ نے اپنے خانوادے کو سُوٗ کا نام دیا *

ختا کے نامی فغفورون مین اوس شخص کا نام درج کرنا چاہیے اس لئے کہ بہادر اور مدبر اور غریب نواز اور عدل گستر اور عالم اور شاعر کا قدردان اور خاص و عام کو راحت رسان تھا * اس جاہ و جلال پر بہلو مین اوسکے بیہ خار تھا کہ دونون بیٹون مین بنتی نتھی بلکہ دشمنی جانی تھی سوا اسکے محل سرا مین

اور رعایا کو آرام پہنچایا * سنہ ۵۵۹ مین مرگیا غرض قبل انتقال کے اپنے بھتیجے ین تہی کو تخت سونپا اور اوسنے بھی نصیحتون کے مطابق عمل کیا چنانچہ لڑائی بھڑائی یا اور کسیطرح کے اتفاقی امور مین زیادہ اخراجات کی سبیل اپنی خاص تحویل سے کرتا تھا اور رعیت سے افزود خزانہ مثال دوسرے پادشاہون کے نہین لیتا تھا * سنہ ۵۶۶ مین اس فغفور عادل باشعور کا انتقال سات برس کی ریاست کے بعد ہوا اور اوسکا بیٹا پہی سن صغرسن مین تخت پر براے نام بیٹھا کیونکہ اختیار کل اوسکے چچا چین ھن کے ہاتھ مین تھا چند روز مین سلطنت کے غنیمون کو سرکر کے خود باغی ہوگیا اور بھتیجے سے تخت چھین لیا *

ین تہی کا بھائی سی ان تی اوسکے بعد چودہ برس تک تخت پر بیٹھا اور اوسکے عہد مین مغلون اور بعض اطراف کے ملکون کے سفیر آئے غرض سنہ ۵۸۲ مین اوسنے فوت کی اور اوسکے بیٹے ھاؤچی تخت نشین ہوکر اپنے کو عیش و عشرت مین ڈالا اور رنڈیون اور خوجون کی صحبت مین شب و روز رہنے لگا اور

جن جب اوسی سردار شن یابن نے دیکھا بلوا کیا اور بادشاہ کو مار کر کین تی کو اوسکے عوض بٹھایا اور فغفور نے اپنے بھائی کے قاتل کو وزیر اعظم بنایا غرض اختیار کل شن یامن کے ہاتھ مین تھا اور بادشاہ نے بھی یہ دیکھکر اپنے کو تولا اور جب ضعیف پایا تاج و تخت بھی اوسکے حوالے سنہ ۵۵۷ بین کر کے گوشے بین جا بیٹھا اور اسیطرح سے لی آنگ کے خانوادے سے جنوبی بادشاہت چھین گئی * کنگ تی کے عہد بین شمالی بادشاہت بین بلوا ہوا اور سنہ ۵۵۶ بین وزیر اعظم نے تاتاری خانوادے کو بے تخت و تاج کیا اور اوسکی ڈیڑھ سو برس کی ریاست چھین کر تتا سے نکال دیا غرض شاہنشاہ کا خطاب نہ لیا اور فقط سلطان کہلایا *

## تیرھوان باب

چین کے خانوادے کے بیان مین

بادشاہ کرتے ہی شن یابن نے سب کو نئے بھانت بھانت کے بھانڈیون اور لولیون کو دربار سے نکال دیا اور جیتے جی کبھی نہ گانا سنا نہ ناچ دیکھا نہ زیادہ کردیا

یہہ نتیجہ ہوا کہ ملطان ؤتی نے ناکپر دم کیا اور ملک اوس خبطی کا برباد ہوا اور اوسی کے سردار ھُوکیننگ نے باوا کیا اور دارالخلافہ کو لوٹ لیا اسیطرح سے عجب طرح کی خونریزی تمام ختا مین آپس مین ہوئی غرض جب پادشاہ کو ہوش ہوا اور اوسنے دیکھا کہ یہہ سب اوسی کے سبب سے تھا تو غم اور شرم کے صدمے سے سنہ ۵۴۹ مین بعد ارتالیس برس کی پادشاہت کے اوسنے انتقال کیا اور اسی کے عہد مین ختن اور سیلان دیپ یعنے لنکا اور بحر مشرق کے جزایر اور تاتار اور ایران وغیرہ کے سفیر تحفہ لیکر دربار مین اکثر حاضر ہوئے تھے *

کیین وانگ تی اوسکا تیسرا بیٹا جانشین ہوا لیکن اوس باغی سردار ھُوکیننگ نے پادشاہ کو مار ڈالا اور قصد تخت چھین لینے کا کیا غرض سردار یشن یاسین کے ہاتھون سے خود مارا گیا اور ین تی خاندان لی آنگ سے ایک شہزادہ سنہ ۵۵۲ مسیحیہ مین مسند نشین ہوا * یہہ پادشاہ بھی عاشق اکسیر بقا کا تھا اور رات دن اوسی کے اذکار مین تاؤ کے گورونکے ساتھ بیٹھا رہتا تھا غرض یہہ

کام نہ آئی آخر جب تمام طرف کے زور سے لوگ مجبور
ہوئے ظلم کی منادی ہوئی اور پھر سابق دستور اوس ناشعور
نے سکہ درست کیا اور لوگون کو اپنی دانائی کے
اظہار سے تعجب مین ڈالا اور دشمنون کو زیادہ رنجیدہ
کرنے کے لئے اوسنے بالکل پردہ اوٹھا دیا اور رنگین اور
برنگ کپڑے پہنے اور سولہ سنگار کئے ہر وقت
رہتی تھی اتنے مین اوسکا بیٹا جو مرگیا تو امرا نے یہ کہنا
شروع کیا کہ اوسکے اشارے سے یہ سانحہ ہوا تھا تو یہین
یہ خبر اوسکے کان تک پہنچی اتنی آزردہ اہل دنیا سے
ہوئی کہ ہمیشہ کے فقیر ہوگئی اور تارک الدنیا ہوکر خانقاہ
مین جا بیٹھی اور دم مرگ تک پھر نہ نکلی *

شمالی پادشاہت مین یہ نقشہ ہوا تھا کہ اوسی عرصے
مین لی آنگ وتی کو یہ خبط ہوا کہ بودھ کے پوجاری ہوئے
اور شب و روز ہندؤن کی طرح مسجد مین آسن مارے بیٹھے رہتے
یہ توفاقت تو نہین سوجھی جانور مارنے اور گوشت کھانیکی
امتناع تمام مملکت مین کی گئی اور پادشاہ نے خود اپنے
کو بت کی خدمتگزاری اور اس واہیات مین اوقات کاٹنے کا

یہہ نتیجہ ہوا کہ سلطان وَنہا نے ناکہردم کیا اور ملک اوس خبطی کا برباد ہوا اور اوسی کے سردار ھُوکینگ نے بلوا کیا اور دارالخلافہ کو لوٹ لیا اسیطرحسے عجب طرح کی خونریزی تمام ختا مین آپس مین ہوئی غرض جب پادشاہ کو ہوش ہوا اور اوسنے دیکہا کہ یہہ سب اوسی کے سبب سے تہا تو غم اور شرم کے صدمے سے سنہ ۵۴۹ مین بعد ارتالیس برس کی پادشاہت کے اوسنے انتقال کیا اور اسی کے عہد مین ختن اور سیلان دیپ یعنی لنکا اور بحر مشرق کے جزایر اور تاتار اور ایران وغیرہ کے سفیر تحفہ لیکر دربار مین اکثر حاضر ہوئے تہے *

کیین وَانگ تِی اوسکا تیسرا بیٹا جانشین ہوا لیکن اوس باغی سردار ھُوکینگ نے پادشاہ کو مارڈالا اور قصد تخت چہین لینے کا کیا غرض سردار یِشن یَاسِین کے ہاتہون سے خود مارا گیا اور یَین تِی خاندان لِی آنگ سے ایک شہزادہ سنہ ۵۵۲ مسیحیہ مین مسندنشین ہوا * یہہ پادشاہ بھی عاشق اکسیر بنانا کا تہا اور رات دن اوسی کے اذکار مین تَاؤ کے گوروئنکے ساتھ بیٹہا رہتا تہا غرض یہہ

کام نہ آئی آخر بسبب تمام طرف کے زور سے لوگ مجبور ہوئے۔ ملکہ کی خواہش ہوئی اور پھر سابق بدستور اوس باشعور نے سبکو درست کیا اور لوگون کو اپنی دانائی کے اظہار سے تعجب مین ڈالا اور دشمنون کو زیادہ رنجیدہ کرنے کے لئے اوسنے بالکل پردہ اوٹھا دیا اور رنگین اور پرتکلف کپڑے پہنے اور سولہ سی سنگار کئے ہر وقت رہتی تھی اتنے مین اوسکا بیٹا جو مرگیا تو امرا نے یہہ کہنا شروع کیا کہ اوسکے اشارے سے یہہ سانحہ ہوا تھا جونہین یہہ خبر اوسکے کان تک پہنچی اتنی آزردہ اہل دنیا سے ہوئی کہ سرمنڈا کے فقیر ہوگئی اور تارک الدنیا ہوکر خانقاہ مین جا بیٹھی اور دم مرگ تک پھر نہ نکلی *

شہی پادشاہت مین یہہ نقشہ ہوا تھا کہ اوسی عرصے مین لی آنگ ونتی کو یہہ خبط ہوا کہ بودہ کے پجاری ہوجئے اور شب و روز پندتونکی طرح معبد مین آسن مارے باوجہ کیئے یہہ حماقت جونہین سوجھی جانور مارنے اور گوشت کھانیکی امتناع تمام مملکت مین کی گئی اور پادشاہ نے خود اپنے لئے سگ پات لی خدا خبرانی لوراس واہیات مین اوقات کاٹنے کا

آخر کو اپنی اپنی حد پر دونون طرف کی فوج ہٹ گئی اور
چند روز امن کی صورت رہی اس عرصے مین ایک
نوجوان کم عقل اور ناتجربہ کار وی کا سلطان ہوا اگر اوسکی
بیگم ھُوشی جیسی تھی ویسی نہوتی تو لی آنگ اُوتی
شمالی پادشاہت کو اپنے زیر حکم کرتا لیکن ایسی مدبرہ
تھی کہ شوہر کی سلطنت سنبھالے رہی اور جنوبی پادشاہ
نے جب حملہ کیا ایسا جواب اوسنے دیا کہ وہ بھی
مان ہی گیا کہ ایک عہد مین دو بلاؤنکا سامنا پڑا غرض
جسوقت اوسکے شوہر نے انتقال کیا اور ھُوشی کا
نابالغ بیٹا قایم مقام ہوا بیگم نایب سلطنت ہوئی اور
دربار کے وقت پردے سے نکل آتی تھی اور تخت کے
پہلو مین بیٹھکر حکم احکام جاری کرتی تھی چونکہ لامہ گرو کے
مذہب پر نظر توجہ کی رکھتی اور تاؤ یعنے کنگ فوزی
کی ملت والونکی قدر کم کرتی تھی ان لوگون نے فریب
کر کے اور یہہ تہمت دیکر قید کردایا کہ ایک وزیر
خوبرو سے اوس سے اشنائی ہے غرض جونہین زندان مین
ڈالی گئی ملک کی صورت بگڑی اور کسی کی تدبیر

حفی حاصل کی لیکن شمال کے بادشاہ نے قصد کیا کہ اوس سے تمام ملک چھینئے اور شہنشاہ ہوجئے اور اوسنے بھی علی ہذالقیاس ویسا ہی چاہا غرض دونون نے میدان لیا انہین لڑائیون مین سے ایک کی یہ نقل ہی کہ شمالی بادشاہ کا سپہ سالار جوینگ کے شہر عظیم الشان مین چند سپاہ چھوڑ کر خود تمام فوج کے ساتھ میدان سے دور نکل گیا تھا کہ لی آنگ اوتی نے اوس شہر کو محاصرہ کیا غرض باوجودیکہ بارہا اوسنے ہلہ کیا لیکن بہ سبب سپہ سالار کی جورو کی جرأت اور تدبیر کے وہ کامیاب نہوسکا اور اوس نازنیں کا یہ حال تھا کہ فصیلون پر تلوار لئے ہر جگہہ لڑتی پھرتی تھی اوسکا یہ طور دیکھتے ہی ہر سپاہی نے ایسی دلیری کی کہ طرف ثانی کی فوج عاجز ہوئی اور یہی صورت کئی روز تک رہی کہ اتنے مین اوسکا شوہر مدد کو پہنچا اور غنیم کو ہٹادیا جس سردار کی بی بی ایسی تھی اوسکے شوہر مین بھی قابلیت اوسکی نامردی کی تھی اور چونکہ لی آنگ اوتی خود بہادر اور مدبر تھا دونون مین برابر کی چوٹین چلتی رہین

اوسکا تیسرا بیٹا قایم مقام ہوا الغرض غاصب کی فوج کو شکست ملی لیکن آپس کی میل نہ تھی کہ اُوتِی کا پوتا اپنے تخت کو پھر پاوے خیر اتنے مین اُوی کا پادشاہ بھی مرگیا اور اوسکے بیٹے نے باپ کے قصد کا پیچھا نکیا اور خصومت سے باز رہا القصہ اصلی فغفور بیچارہ ایک کنارے پڑا تھا اور کبھی کبھی چند نمکخوارون کے زور پر دادا کی میراث پھر پانیکا قصد کرتا تھا کہ اس عرصے مین تُنگ ھُوان ھُو غاصب تخت کے بیٹے نے اوسکے سردارون کو ملا لیا اور دوسرے بھائی ھوتِی کو باٹھلایا غرض سال بھر کے بعد اوسکو بھی مار ڈالا اور ہی کے گھرانے کے کسی اقربا کو زندہ نچھوڑا اور اسیطرح سے اپنے خاوندونکو قتل کر کے سنہ ۵۰۲ مین لی آنگ کے خانوادے کا پہلا فغفور کہلایا *

## بارھوان باب

### لی آنگ کے خاندان کے بیان مین

اسیطرح سے جیسا کہ بیان ہوا لی آنگ اُوتِی نے جنوبی سلطنت کو جو حقیقت مین فغفوری مملکت

روح اور جسم کی یہ مثال دیتا تھا کہ جس طرح چھری
اور چھری کی باڑھ سے مناسبت ہے ویسی روح اور
جسم سے ہے اور روح کوئی چیز منفرد نہیں بلکہ جسم کے
ساتھ مرکب ہے اور تن سے جان کی نکل جانی ویسی ہی ہے
جیسا کہ چھری کی دھار مرجاتی ہے سواے اس قول کے
تقدیر کا قایل تھا اور تدبیر کو تقدیر کے آگے بیکار سمجھتا تھا
غرض اس حکیم کے مذہب کو اکثر امراء قتا پسند
کرتے ہیں حالانکہ بسبب دین پادشاہ کی مخالفت
کے ظاہر میں تقیہ کرتے ہیں * سنہ ۹۲۳ میں اُوتیی نے انتقال کیا اور
اوسکا پوتا صغر سن میں دادا کا جانشین ہوا لیکن ایک امیر کبیر
نام ھُوتن ناکم اول ایک محکمہ عالی کا اوسوقت بر سر
حکومت تھا فغفور کو بچہ دیکھکر تخت اوسنے چھین
لیا اور اپنا لقب مینگ تی رکھا غرض شولی پادشاہ کو
بہت ناگوار معلوم ہوا فوج لیکر اُوتی کے پوتے کی مدد
کو آیا اور مینگ تی نے بھی سُوتن ایک سردار
بہادر اور جان نثار کو سپہ سالار بنایا اور لشکر دیکر مقابلے کو
بھیجا لیکن دونوں فوجوں کا سامنا ہنوز نہوا تھا کہ مرگیا اور

سب نے دل سے غم کیا اور خاص و عام کو افسوس ہوا کہ ایسے پادشاہ کو خداوند کریم نے خلق کی راحت رسانی سے کیون اتنا جلد باز رکھا * سنہ ۴۸۲ مین اوسکا بیٹا اوتیی قایم مقام ہوا وہ حاکم نیک خو تھا لیکن اکثر اوقات بطالت مین کاٹتا اور شکارگاہ مین رہتا تھا نقل ہی کہ ایک روز پادشاہ شکار کو نکلا اور سامنے سبز کھیت کو دیکھکر تعریف کرنے لگا یہہ موقع مناسب پاکے ایک وزیر نے جواب دیا کہ خداوند اگر اسی ایک بات کو تصور فرماوینگے کہ غربا کی عرقِ پیشانی سے یہہ کھیت سبز ہوا تو اغلب ہی کہ شکار کے شوق سے باز رہینگے کیونکہ اون بیچارون کی برس روز کی کیسی سخت محنت ایک گھڑی مین برباد ہوتی ہی جب شکار کے تعاقب مین حضور کی سواری اسے پایمال کرتی ہی یہہ سنتے ہی فغفور نے سواری پھیری اور اوسی روز سے شکار سے بھی طبیعت اوچاٹ کی یہی ایک نقل اوسکی تعریف مین کافی ہی * اسی پادشاہ کے عہد دولت مین ایک فیلسوف فَانْ چینگ اہل دہر سے تھا اور

اوس ظالم کا قتل بنایا * اس ماجرے کے بعد امرا نے اوسی
سپہ سالار کو فغفور بنانے کا قصد کیا اوسنے هیم تی
ایک منبآء شیم تی کو سنہ ۴۷۷ مسیحی بن گدی پر بیٹھایا
عرص دو برس کے بعد سپہ سالار کو دوستون نے
ایسا سمجھایا کہ اوسنے اپنے ساختے بادشاہ کو بے تحت
ذبح کیا اور آپ فغفوروں کے مسند پر جلوہ بخش ہوا
الغرض اسطرحسے سنگ کا گھرانا فانی ہوا فقط

## گیارھوان باب

### چی ع تیئس سال میں

جب تاؤچینگ نے بادس کیا لقب اپنا کاؤتی
رکھا اور خاندان اوسکا اس سبب سے چی کہلایا کہ
سنگ کے اخیر فغفور شیم تی جو اسکا بنایا ہوا تھا اور اسی
کے ہاتھوں سے بیکار ابھی کیا ہوسکے عہد دولت بن
تاؤچینگ نے چی کی صوبہ داری لی غرض جب تو د
فغفور ہوا دارالخلافہ شہر نانکین کو مقرر کیا غرض بعد مالک
تخت ہونیکے صرف چار برس جیا اور اوس قلیل عرصے
مین رعیت کو اتنا آرام پہنچایا کہ جب مرگیا خورد و کلان

ایک کوٹھری مین دوپہر کے وقت سورہا تھا کہ فغفور کا اودھر سے گذر ہوا اور سردار کی ناف کھولی ہوئی اوسنے دیکھی چپکے جا کے ناف کی چارون طرف سیاہی سے اکیر کھینچدی اور اپنے مصاحبون سے یہہ بات کہی کہ کیا نشانہ مین نے بنایا ہی اس پر تیر لگانا چاہئے جونہین یہہ بات اوسکے منہہ سے نکلی سپہ سالار کی خیر ہوئی کہ لقندرون مین ایسی ہنسی مچی کہ اوسکی آنکھہ کھل گئی فوراً فغفور نے تیر کو اوتار لیا لیکن سردار اپنے قتل کا سامان دیکھہ چکا تھا اوس وقت چپکا رہا لیکن اوسی روز سے حضرت ظل شیطانی کی فکر مین رہا اور چند خوجون کو ملاکر پادشاہ کو حالت نشہ مین پاکر گلہ تیپ کر مار ڈالا * یہہ سردار بہت نیک کردار تھا اور کبھی خاوندکشی نکرتا لیکن بڑے بڑے غنیم کو اوسنے زیر کیا تھا اور فغفور کو تخت اوسی کے باعث سے ملا تھا اوسپر جب یہہ حال اوسنے دیکھا کہ خاوند سب کچھہ فراموش کرکے ہنسی ہنسی مین اوسکی جان مارنے فقط لقندرون کو ہنسانے کے لئے مستعد ہوا جی اوسکا چھوٹ گیا اور نفسانیت نے ورغلان کے اوسے

جی لیا اور شطرنج کی بازی جو اوسوقت کھیل رہا تھا اوس
سے جب تنگ کر ہالا ہلن نے اپنا کمان نکیا ہاتھ نکھینچا
جب یہ سانحہ مشہور ہوا بلوا سے خام کا سامنا ہوا اسلیے
کہ وہ سردار بہت نیک اطوار تھا اور اوسکے ہلاک
ہونے سے سب کو رنج عظیم ہوا لیکن غضب خالق کے
ابر کی امد سپہر سلطنت مین جو نہین شروع ہوئی اور ہنوز
انتقام کی آندھی نہین آئی تھی کہ فغفور مرض مہلک
مین گرفتار اور بی امار ہوا * سنہ ۴۷۶ مین اوسکا
جانشین میثم تیمی سب مردودونکا مردود ہوا اور بی خون
کئے کھانا نہین کھاتا تھا اور شہر کے بدمعاشون اور لفندرون
کے ساتھ شبانہ روز صحبت رکھتا تھا اوسکو یہان تک
بازیون سے شوق تھا کہ اپنے کو نفرے کا جنا مشہور کیا *
ظالم بادشاہ سب اپنے دشمنون کو مار تے ہین یا جسے
ڈرتے ہین لیکن یہ نابکار اوسکی روح بر خدا کی مار ایسا خونخوار تھا
کہ سو پچاس خونیون کو ساتھ لئے سڑکون مین دوڑا پھرتا تھا
اور جو سامنے اتا تھا بے تکلف اوسے مار ڈالتا تھا * ایک روز
سپہ سالار فوج مسمی تاؤ چینگ دولت سرا کی

بد اطوار و مردم آزار نکلا کہ ختائی مورخون کو شرم آتی ہے
کہ اونکے پادشاہون مین ایسا بدکردار اور خون خوار پیدا
ہوا * اس ملعون نے سب بے تامل اور بیوجہ جسکو چاہا اپنے
ہاتھہ سے مار ڈالا اور اوس خونریزی سے ایسا رعب
سب پر ڈال دیا کہ کسیکا ہاتھہ اوسپر جلدی نہ اوٹھا اور وہ
بھی کسیکا اعتبار سواے ایک خوجے کے جو اوسیکی
قماش کا تھا نکرتا تھا آخرش اوسنے ایکروز موقع پاکر خاوند کو
صاف کردیا * اس فغفور کا جانشین بھی عجب طرح کا
ظالم تھا اور اپنے اقرباؤنکو ایک سرے سے اوسنے
تمام کرنا شروع کیا اور اٹھارہ بھتیجون مین چودہ کو مارا اور
سواے انکے جسپر خفا ہوا دم بھر جیتا نچھوڑا جب یہہ
طور دربار کا ہوا ایک سردار ذوی الاقتدار وان کینگ ین
نے نوکری سے استعفا کیا اور اپنے گھر جا بیٹھا اس
حرکت سے فغفور خایف ہوا کہ مبادا بلوا کرے اس
لحاظ سے اوس نے پیالہ زہر کا اوسکو بھیجوا دیا اور نقل
ہے کہ جب خدمتگارِ شاہی سامنے لایا اور کہا کہ حضور کا حکم
ہے کہ تم اسے پی جاو اوس بہادر نے بے تکلف اوٹھا کر

ی کو ہم متفق کر کے ایک روز باپ کے محل سرا مین
گھس گیا اور ایک سپاہی کے ہاتھ سے بوڑھے کو قتل کروایا
ہو بھائی برہم ہوا اور اوس بدرکش کی فوج کو اوسنے ہٹا دیا
اور جب لو چو پکڑا گیا اوسے قتل کروایا اور جتنے ساتھی اوس
اتنی کے تھے سبکو مع زن و بچہ ننفور نے مار ڈالا اور جس سپاہی
نے بادشاہ پر تلوار کی تھی اوسکے دس ہزار ٹکڑے ہونے
اور شاہراہ پر پھینکوا دئے گئے * جب تک نئے ننفور کے
دشمن رہے اور باغی ہر طرف سے دست بقبضہ موجود
تھے اوسنے بڑی سرگرمی سے بادشاہت کی لیکن
جب دعویدار سلطنت کا کوئی نرہا اور امن چین ہوا
ننفور نے بھی رفتہ رفتہ اوس چستی و چالاکی کو جواب
دیا اور عیش مین یہان تک مشغول ہوا کہ طاقت جسمانی
... روحانی رندی بازی مین سلب ہو گئی اور
... کے ساتھ ہی رخصت ہوئی * اسکے عہد مین
... کے بعض رجوارے اور بخارے کے ...
... تھے *
... تخت پر آیا اور اب

نیک نہاد تھا اور علم کا سواد رکھتا تھا اور شعرا کی قدر کرتا تھا؛ اور علما کو عہدۂ جلیلہ دیتا تھا اور اوسنے بہت سے مدرسے بنوائے اور علم کا چرچا خوب بڑھایا * لامہ گرو کے مذہب کا بڑا دشمن تھا اور کئی دفعہ حکم دیا کہ اونکے دیورے بند کئے اور پوجاری نکال دیئے جاوین لیکن ایسا ستارہ اون لوگون کا چمکا ہوا تھا اور اس قدر تابعدار عوام الناس کو بنا رکھا تھا کہ فغفور نے ثانی فرمان اوس امر مین باوے کے خوف سے جاری نکیا * فغفور کے دو بیتے لُوچُو اور لُوسَن چونکہ بد اطواریان کرنے لگے باپ نے تنبیہ کی اور بہت خفگی فرمائی اس پر اون لوگون نے تَناؤُ کے ایک ساحر بخاری کو بلوایا اور باپ کو بس مین کرنے کی خاطر اوسپر جادو شروع کیا یہہ خبر جب فغفور کو پہنچی زیادہ آزردگی اونسے ہوئی اور بیتون کو بلوا کر بڑے سے کہا کہ دوبارہ اگر ایسا امر تم سے وقوع مین آویگا مین بری طرح پیش آؤنگا اور ولیعہدی سے تمکو خارج کرونگا یہہ سنکر وہ بد نہاد ڈرا کہ شاید بادشاہ عاق کرے اور دھمکی کے موافق پیش آوے اس لحاظ سے چپکے کئی ہزار

اپنے تمام دوستون کو سرفراز کیا کسیکو عہدے کسیکو روپئے
سے کیا اور اپنی دھرم ما جسنے اوسکی پرورش کی تھی
اور تولد کے وقت جان بچائی تھی اوسکو والدہ بیگم خطاب
دیا اور محل مین بہت کروفر اور احترام کے ساتھ داخل
کیا غرض اپنے دشمنون کے ساتھ ایسا سلوک ہوا
کہ ہر ایک سے الامان کہلایا اور اوس بے بس و
بیکس کنگ تی کو بعد چند روزون کے زہر دلوایا * اگرچہ
اوس طرف سے اپنے کو خاطر جمع کیا لیکن اس خون
ناحق کے بعد تھوڑے دن جیا اور وقت مرگ چونکہ
ولیعہد کم سن تھا اوس کی نیابت مین اور حفظ سلطنت
کے لئے چار وزیر ماتی اور نمک خان کو مقرر کیا اور
سنہ ۴۲۲ مین دنیا سے رخصت ہوا *

شاؤتی موافق رسم فغفور متوفی کے باپ کا قایم مقام
ہوا لیکن رسم روز مین وزرا نے اوسکو قابل تخت کے
نہ سمجھا اس لئے کہ امور سلطنت سے غفلت کرتا تھا
ہمیشہ شکارگاہ مین رہتا تھا اسکی جگہہ مین اوسکے
چچیرے بھائی ذان تی کو بٹھایا اور یہ بہت مدبر اور

## دسوان باب

سَنگ کے خاندان کے بیان مین

جب دو تقسیمین ملک ختا کی ہوگئین جسکا اشارہ باب سابق مین ہوا تو جنوبی تخت پر خانوادۂ سَنگ بیٹھا اور اوس خاندان مین جتنے خونخوار مردم آزار پادشاہ ہوئے اور گھرانون مین دو ہی ایک ایسے نفرت زدۂ خلق تھے اور ۵۹ برس کے دور مین کم ہوتا ہی کہ اتنے اور ایسے جلاد بیداد اور بد نہاد دنیا کو گندہ کرنے اور خلق خدا کو ستانے دفعتہً مثل بلیات کے نازل ہوتے ہین خیر یہہ بھی اتفاق قابل یاد رکھنے کے ہی اگرچہ اکثر یہی ہوتا ہی کہ بہت ہی بد اور بہت ہی نیک لوگ سو برس مین دو ایک سے زیادہ نہین دیکھائی دیتے ہین القصہ جب اخیر پادشاہ سَینگ کے گھرانے کا جسکے بے تاج ہونے اور ہلچل مچنے سے ختا کی دو تقسیمین ہوگئین تخت سے اوتارا گیا اور لِی اُو بزور شمشیر جانشین ہوا جیسا کہ بیان ہوا ہی تب نئے فغفور نے

نکے وکیلا بھی آئے غرض اسیطرحسے اکثر دفعہ اطراف وجوانب کے تاتیجو اور سلاطین ایام شادی و غم بین سفیر ونکو بھیجا کرتے تھے القصہ سنہ ۵۵۹ سیحیہ بین کُوتی کے گھر سے شمالی تخت لیاگیا اور خاندان پیہی قایم مقام ہوا اور یہہ لوگ سنہ ۵۷۷ تک رہے اور وکلا ادہر اودھر کے ملکون کے آیا کرتے تھے آخرکو اوسی سنہ بین شُوچُو کا خانوادہ اوکی جگہہ بین مالک تاج ہوا اور چوبیس برس اونکی ریاست رہی اور کوئی واقعہ ایسا اونکے عہد بین نہین ہوا کہ اوسکی تحریر سودمند ہووے بعد اوسکے خانوادہ شُولیانگ کی نشست تخت شمالی پر تینتیس برس تک رہی اور اونہین لوگونکے عہد دولتمین ...ش تتابر خاندان سو مالک ہوا چنانچہ اوسکا حال تفصیل ...ساتھ آگے بیان کیا جاویگا ان شاءاللہ تعالیٰ *

پانچ گھر کے پادشاہ بیٹھے * مختصر حال یہہ ہی کہ ڈوپا یعنے
خوانین تاتار کی جب قوت بڑھی ملک ختا مین اونکی
یورش ہوئی اور چند پرگنے اونکے قبضے مین رہے اور فغفورون
سے اکثر نوبت جنگ و جدل کی آئی غرض جب
تنگ ہمین کا گھر بگڑا اور یہی بچانی قوت و قدرت
فغفورون کی زایل ہو گئی یہہ تاتاری سب دفعۃً بالکل شمالی
صوبجات کو قبضہ کر بیٹھے اور لقب ڈوپا کا تبدیل کر کے
گوئبی کہلانے لگے اور یہہ اوسی ایام مین واقع ہوا کہ
جب ہمین کا گھرانا تخت فغفوری کا مالک صوبہ نانکین
مین ہوا تھا اس خاندان گوئبی کی تین تقسیمین تھین غرض
سب تاتار اور اونکی عہد دولت مین بجز کئی امر کے
ذیل مین مذکور ہین ایسی کوئی بات وقوع مین نہین
آئی جو قابل تحریر کے مشہور ہووے اور صرف یہی یاد
رکھنا چاہیئے کہ سنہ ۱۱۶۴ عیسوی مین شاہ ایران نے رشتۂ
محبت کو بحال رکھنے کے واسطے سفیر بھیجا اور پانچ
برس کے بعد دوبارہ وہان سے سفیر آیا اور چار سی
برس مین ایران کے سوا اہل ختن گوریا وغیرہ

کی فوج قہار اور لشکر جرار لیکر وہ آیا اور دارالامارہ کو محاصرہ
کیا فغفور بدحواس ہوا اور ایلچی اوسنے بھیجا کہ اگر شہنشاہی
کی خواہش ہی تو آپ لیجئے اور اگر تھوڑی سی
رسدداری اوقات بسری کے لئے نہ بھی دیجئے تو صرف
جان بخشی کیجئے اس درخواست کو سلطان نے قبول کیا
اور شہر کے باہر اپنے معسکر میں لکڑی کا تخت بنایا اور
جب فغفور آیا اور اوسپر بیٹھا سلطان شنگ نیچے کھڑا ہوا
اور فغفور کا استعفا تاج و تخت اور خطاب فغفوری سے
آواز بلند پڑھا بعد اوسکے خود شنگ تبی کا ہاتھ پکڑ کے
نیچے اوتار دیا اور آپ تخت پر بیٹھکر فغفور سے
سجدہ وسلام موافق دستور کے کروایا اور زمرۂ سلاطین باجگذار
میں اوسکو داخل کردیا اور یہی خاتمہ ہیں یا تنگ ہین
کے گھرانیکا ہوا * بعد اس گھرانے کی تباہی کے ملک
ختا میں دو بادشاہ ہوئے ایک کے قبضے میں بالکل
صوبجات شمالی آئے اور دوسرے کے اختیار میں جنوبی
صوبجات رہے * اس ایام کو ختائی مورخ نان پی چاؤ کہتے ہیں
اور شمالی تخت کے مالک چار خاندان تھے اور جنوبی تخت پر

اوسنے کین اور فکرین لڑائین کہ اوسپر اگر فغفور عمل کرتے تو تمام سلاطین باجدار اور تابعدار ہوتے اسپر بھی جسنے ذراسا سر اوٹھایا لِی اُو نے پھر ایسا دبایا کہ دوبارہ گردن کشی کی نوبت نہ آئی القصہ یہہ سب کام محافظ سلطنت نے کیا لیکن فغفور بہت دفعہ اوس سے وعدہ خلاف ہوا اور اوسکو ایسا بگاڑا کہ اوسنے لوگون کو اشارہ کردیا کہ وقت فرصت فغفور صاف کیا جاوے اور وہ کذاب جیتا نرہنے پاوے * سنہ ۱۸۱۴ مین کَان تِی کا گلا محل سرا مین گھونٹ دیا گیا اور اوسکے ماموں کَنگ تِی کو محافظ سلطنت نے تخت دیا اور آپ خطاب سلطان سَنگ کا لیا اور فغفور کے گھرانے والون کو ایک ایک کرکے تمام کیا اور آخیر مین جب اوسنے دیکھا کہ کَنگ تِی دن بدن مدبر ہوتا چلا اوسنے جلاد کو فغفور کے مارنیکے قصد سے بھیجا لیکن جب وہ سامنے آیا اس قدر رُعب شہنشاہ کا اوسپر غالب ہوا کہ گڑگڑا کے اوس نے جان بخشی چاہی اور سلطان سَنگ کی جس قدر بات تھی سب کھول کر کہدی جب یہہ خبر لِی اُو کو پہنچی بغاوت

اور موت کے حوالے کر کے گھر سے نکل کے چلا گیا اتنے مین
اتفاق سے ایک عورت نیک سیرت آگئی اور
بچے کو پالنے کے لئے اوٹھا لیگئی جب بڑا ہوا وہ لڑکا
عجب طرح کا ذہین اور چالاک نکلا اور مکتب خانے مین
سب لڑکون سے سبقت لیگیا لیکن دھرم مان اوسکی
ایسی غریب تھی کہ لڑکا جوتے کی دوکان پر بیٹھا اور
دونون کی اوقات اوسی پر موقوف تھی غرض طبیعت
اوسنے اور انداز کی پائی تھی نعلین فروشی اوسکو سخت
ناگوار معلوم ہوتی تھی اور مان کی آنکھ بچا کے دوکان
سے بھاگ جانا اور محلے کے لونڈون سے کشتی لڑنا
پھرتا تھا بعد چند روز کے سپاہیون مین اوسنے نام لکھوایا اور
ایسا بہادر اور تہور نکلا اور ایسا ایسا کام کیا کہ دن بدن
عہدے بعد عہدہ و مرتبے پر مرتبہ اوسکو ملتا گیا اور جب
اوسنے ایک بڑے سمندری ڈکیت کو مارا جس
تمام ملک اور فوج اور بحر کو مدتون تنگ کر رکھا
خطاب محافظ سلطنت کا اوسے ملا اور پایہ تخت
کے امراء کبار سے ہوا اور وہان پہنچکر ایسی تدبیر

کی ہوگی تجھے طلاق دونگا اور کسی جوان چھوکری کو ہم بستر
کرونگا یہہ سنکر اوس عورت کو ایسا غصہ ہوا کہ زیادہ
شراب پلا کے اوسی شبکو فغفور کا گلا گھونٹ کے
اوسنے مار ڈالا * سنہ ۳۹۶ مین اوسکا بیٹا کانتبی تخت نشین
ہوا اور ایسا مجہول اور کاہل مطلق نکلا کہ محل سرا مین
شب و روز پڑا رہتا تھا اور سلطنت کی کچھہ خبر رکھتا تھا
لیکن وزرا اور درباری امرا نمک خوار اور فوج کے
سب سردار جان نثار تھے اس لئے کچھہ پیچ نہ پڑا اور
تخت نہ چھین گیا اور ایک منشیر کی تدبیر کا اور دوسرے
کی شمشیر کا ایسا شہرہ تھا کہ سیلان دیپ یعنے لنکا کے
پادشاہ نے بطور نذر کے ایک پوتلا شبیہ گوتمہ بودھہ
الماس کا فغفور کو بھیجا * اسی عہد مین ایک شخص بنام
لی اُو صوبہ تانکینگ مین ایسے غریب کے گھر
پیدا ہوا کہ جب اوسکی ماں دردزہ مین مرگئی اور باپ
نے کوئی صورت پرورش کی نہ دیکھی تب اوسنے
بچے کے مرجانے کی خواہش سے اوسے کپڑے مین
لپیٹ کر گھر کے ایک کونے مین بے تکلف پھینک کر

سنہ ۲۶۰ مین اوسکا بھائی تبی اُنی ننفور ہوا وہ بہادر اور مدبر تھا اور جہان جہان بلوا ہوا کسیکو طول کھینچنے دیا بعض روایت ہی کہ سنہ ۲۶۱ مین اوسنے انتقال کیا اور بعض کا بیان ہی کہ امرانے اوسے اوسی سال بے تخت و تاج کیا اور کیچین وان پسر بن تبی جسنے سنہ ۲۱۰ مسیحی مین پادشاہت کی تھی اوسکو تخت نشین کیا اور دو برس کے اندر ہی وہ بھی فوت ہوگیا اور اوسکا بیٹا فوفوتی چودہ برس کی عمر مین مسند پر بیٹھا اور اوسکے سپہ سالارون نے بیشتر سلاطین کو دبایا اور اوسے خراج دیا اور ایک جس نے پورا سامان تخت چھین لینے کا تیار کیا تھا اوسکو شکست کامل دی اسی ننفور کو شاہ فرغانہ اہل ترک نے کئی گھوڑے بہت تحفہ نذر دیا اور چونکہ اوس دیار کے جانور تمام صفات اُسپی مین موصوف ہین تو یہ گھوڑے کیسے عمدہ ہونگے *

جب سب طرف امن و چین ہوا ننفور نے عیش و عشرت مین اپنے کو ڈالا ایک شب زیادہ مخمور ہوکر اپنے بی بی سے ہنستے ہنستے کہا کہ جب تو تیس برس

اور چینگ تی نے بھی کسیکو نہین بستایا اور نہ اپنی طرف اونکو متوجہ کیا وی سب آپس ہی مین لرتے جھگرتے رہے اور فغفور کو ایذا دینے کی فرصت نہ پائی * سنہ ۲۴۲ مین چینگ تی کا انتقال ہوا اور اوسکا بیتا کانگ تی تخت پر بیتھا لیکن دو برس مین مرگیا اور اوسکا بیتا دو برس کا فغفور کہلایا اور چودہ برس تک اوسکی مان نایب سلطنت رہی غرض جب مہتی کی عمر سولہ برس کی ہوئی خودمختار ہوا اور مان کے ہاتھہ سے زمام حکومت چھین لیا * سنہ ۳۶۱ مین اوسکا انتقال ہوا اور بجی تی اوسکا بیتا سند پر رونق افروز چار ہی برس رہا اور اپنی موت کا آپ ہی باعث اس طرح سے ہوا کہ کسی مہنت نے ایک چیز اکسیر بقا کہکر اوسے دی اور کہا کہ جب تک یہہ تاثیر نکرے اسی کی غذا کرو اور معمولی کھانا پینا چھوڑ دو فغفور باوجودیکہ عاقل اور ذی علم تھا اسپر عامل ہوا اور چندروز مین ایسا نحایل ہوگیا کہ اوتھنے بیتھنے سے معذور ہوا آخرکار جہان فانی سے ملک بقا کا راہی اوس اکسیر بقا کی بدولت ہوا *

شپہ سالار آیا اور بجیس چین کو زن دیچے صیت مارا اور اپنے خاوند اور اوسکے اقرباؤں کے خون کا مدلہ لیا بہ سب خون ریزی اور ظلم و بدعملی دیکھکر فغفور کو نہایت رنج ہوا اس لئے کہ بہت بدی پرہیز اور رحم دل تھا آخرالامر سب دوسرے سلاطین نے اپنی سرحد میں دعویٰ فغفوری کا کیا بادشاہ نہایت دلگیر ہوا اور چھ برس کی سلطنت کے بعد ۳۲۲ سنہ عیسوی میں کوبت سے مرگیا *

اوسکا بیٹا مانگ تی تخت فغفور پر بیٹھا تو صحیح لیکن صرف نام ہی کا مالک تھا کیونکہ چاروں طرف سے سلاطین باغی ہو رہے تھے غرض اخیر کو بشندوں پر ظفریاب ہوا اور کئی ایک کو قتل بھی کیا اور اگر زیادہ جیتا تو اغلب تھا کہ تمام مملکت کو امن و آسایش دیتا لیکن تین برس کے بعد سنہ ۳۲۵ میں اوسنے انتقال کیا اور اوسکا بیٹا چینگ تی پانچ برس کا تخت پر بیٹھا اوسوقت بلوا ہوا اور ہر سلطان نے قصد تخت نشینی کا کیا غرض فغفور شوخی سے ایسے ایسے سپہ سالار کو سردار نوح کیا تھا کہ کسی سے کچھ ہو نہ سکا

اور چینگ تی نے بھی کسیکو نہین بتایا اور نہ اپنی طرف اونکو متوجہ کیا وہی سبب آپس ہی مین لڑتے جھگڑتے رہے اور فغفور کو ایذا دینے کی فرصت نہ پائی * سنہ ۳۴۲ مین چینگ تی کا انتقال ہوا اور اوسکا بیٹا کانگ تی تخت پر بیٹھا لیکن دو برس مین مرگیا اور اوسکا بیٹا دو برس کا فغفور کہلایا اور چودہ برس تک اوسکی مان نایب سلطنت رہی غرض جب مہتی کی عمر سولہ برس کی ہوئی خود مختار ہوا اور مان کے ہاتھ سے زمام حکومت چھین لیا * سنہ ۳۶۱ مین اوسکا انتقال ہوا اور ہی تی اوسکا بیٹا مسند پر رونق افروز چار ہی برس رہا اور اپنی موت کا آپ ہی باعث اس طرح سے ہوا کہ کسی مہنت نے ایک چیز اکسیر بقا کہکر اوسے دی اور کہا کہ جب تک یہہ تاثیر نکرے اسی کی غذا کرو اور معمولی کھانا پینا چھوڑ دو فغفور باوجودیکہ عاقل اور ذی علم تھا اسپر عامل ہوا اور چندروز مین ایسا تحلیل ہوگیا کہ اوٹھنے بیٹھنے سے معذور ہوا آخرکار جہان فانی سے ملک بقا کا راہی اوس اکسیر بقا کی بدولت ہوا *

شبہ سالار آیا اور بکین چین کو زن دیکے صیبت مارا اور اپنے خاوند اور اوسکے اقرباؤں کے خون کا بدلا لیا یہ سب خون ریزی اور ظلم دغملی دیکھکر فغفور کو بڑا رنج ہوا اس لئے کہ بہت بدی پرہیز اور رحم دل تھا آخر الامر دوسرے سلطان نے اپنی سرحد میں دعوٰی فغفوری کا کیا پادشاہ نہایت دلگیر ہوا اور چھ برس کی سلطنت کے بعد سنہ ۲۲۲ سیجہ عین کو بہت سے مرگیا *

اوسکا بیٹا مانگ تی تخت فغفور پر بیٹھا تو صحیح لیکن صرف نام ہی کا مالک تھا کیونکہ چاروں طرف سے سلاطین باغی ہو رہے تھے غرض اخیر کو بشنروں پر ظفریاب ہوا اور کئی ایک کو قتل بھی کیا اور اگر زیادہ جیتا تو اغلب تھا کہ تمام مملکت کو امن و آسایش دیتا لیکن تین برس کے بعد سنہ ۲۲۵ میں اوسنے انتقال کیا اور اوسکا بیٹا چینگ تی پانچ برسکا تخت پر بیٹھا اوسوقت بلوا ہوا اور ہر سلطان نے قصد تخت نشینی کا کیا غرض فغفور متوفی نے ایسے ایسے سپہ سالار کو سردار فوج کیا تھا کہ کسی سے کچھ ہو نسکا

ور چینگ تی نے بھی کسیکو نہین بتایا اور نہ اپنی
طرف اونکو متوجہ کیا وے سب آپس ہی مین لرتے
جھگرتے رہے اور فغفور کو ایذا دینے کی فرصت نہ پائی *
سنہ ۳۴۲ مین چینگ تی کا انتقال ہوا اور اوسکا بیتا
کانگ تی تخت پر بیتھا لیکن دو برس مین مرگیا اور
وسکا بیتا دو برس کا فغفور کہلایا اور چودہ برس تک اوسکی مان
نایب سلطنت رہی غرض جب مہتی کی عمر سولہ برس
کی ہوئی خودمختار ہوا اور مان کے ہاتھ سے زمام حکومت چھین
لیا * سنہ ۳۶۱ مین اوسکا انتقال ہوا اور کہی تی اوسکا بیتا
مسند پر رونق افروز چار ہی برس رہا اور اپنی موت کا
آپ ہی باعث اس طرح سے ہوا کہ کسی مہنت نے
ایک چیز اکسیر بقا کہکر اوسے دی اور کہا کہ جب تک
یہہ تاثیر نکرے اسی کی غذا کرو اور معمولی کھانا پینا چھور دو
فغفور باوجودیکہ عاقل اور ذی علم تھا اسپر عامل ہوا اور چندروز
مین ایسا نحیف ہوگیا کہ اوتھنے بیتھنے سے معذور ہوا
آخرکار جہان فانی سے ملک بقا کا راہی اوس اکسیر بقا کی
بدولت ہوا *

شبہ سالار آیا اور بگین چین کو زن دیکے مبیت مارا اور اپنے خاوند اور اوسکے اقرباؤن کے خون کا بدلا لیا یہ سب خون ریزی اور ظلم و بدعملی دیکھکر فغفور کو بڑا رنج ہوا اس لئے کہ بہت بدی پرہیز اور رحم دل تھا آخرالامر سب دوسرے سلاطین نے اپنی سرحد بین دعویٰ فغفوری کا کیا پادشاہ نہایت دلگیر ہوا اور چھہ برس کی سلطنت کے بعد سنہ ۳۲۲ مسیحی بین کوفت سے مرگیا *

اوسکا بیٹا مانگ تی تخت فغفور پر بیٹھا تو صحیح لیکن صرف نام ہی کا مالک تھا کیونکہ چارون طرف سے سلاطین باغی ہو رہے تھے غرض اخیر کو بشندون پر ظفریاب ہوا اور کئی ایک کو قتل بھی کیا اور اگر زیادہ جیتا تو اغلب تھا کہ تمام مملکت کو امن و اسایش دیتا لیکن تین برس کے بعد سنہ ۳۲۵ بین اوسنے انتقال کیا اور اوسکا بیٹا چینگ تی پانچ برسکا تخت پر بیٹھا اوسوقت بلوا ہوا اور ہر سلطان نے قصد تخت نشینی کا کیا غرض فغفور متوفی نے ایسے ایسے سپہ سالار کو سردار فوج کیا تھا کہ کسی سے کچھ ہو نسکا

ہے انقلاب روزگار کہکر پھوٹ پھوٹ کے رونے لگا غرض وہ بھی فوراً جان سے مارا گیا القصہ جب لُوسَن نے دیکھا کہ بلوائے عام کا نقشہ بندھا سنہ ۱۳۱۸ع مین اوسنے مینگ تی کو قتل کیا اور اوسی بیچارے کے مرنے سے سین کا گھرانا ختم ہو گیا *

## نوان باب

### تَنگ سِین کے خاندان کے بیان مین

جب مینگ تی اس طرح لُوسَن کے ہاتھون مارا گیا یَن تی جو تَنگ سِین کے خاندان شاہی سے اور امیرالامرا فوج شاہنشاہی کا تھا وہ سبکی رضامندی سے فغفور کہلایا اسی عرصے مین وہ کافر بی پیر لُوسَن فی النار والسقر ہوا اور اوسکا بیٹا لُوسَان اپنے خاندان کے تخت سلطانی پر جا بیٹھا غرض اوسکے گھر کا وقت زوال اور روز انتقام کا آن پہنچا تھا اور کین چین ایک امیر کبیر نے موقع پاکے ھَان کے تمام زن و مرد و اطفال سبکو تہ تیغ کیا اور لُوسَن کی قبر کو کھدوا لاش اوپر نکلوا کر میدان مین چیل کوون کے لئے پھینکوا دی یہہ حال سنکر ھَان کا

لوگون کی طبیعت. لونٹن سے زیادہ بھر کئی مرض دہ
ایک ظلم زبردست تھا کہ جب اوسنے ننفور کو بری
موت سے ہلاک کیا تب ہی کسی سے بجز اسکے
کچھہ ہو نسکا کہ سین کے دوسرے ایک شہزادہ مینگ تی
کو لوگون نے اوبھارا اور دستور کا بخالف دیکر لونٹن کے
مقابلے مین کھڑا کیا لیکن یہہ روز بین مینگ تی کے پاس
.. عراء یہ لشکر رہا اور منصب اوس .. کمت سے دیکھ
کر کوئی اپنا بنا.. طبیعت کا ساتھی ایک .. ہوا اوسے اپنے
کو لونٹن کے توالے کردیا اور بر سر دربار اوس نے مینگ تی
سے سجدہ کروایا اور بھیرے کی طرح تختہ کا پایہ پکڑوا کے
کھڑا رکھا تب ایک وزیر بیتاب ہوکر دہاڑین مارکر
رونے لگا بہان تک کہ شدت غم سے بیہوش ہوکر
گر پڑا یہہ دیکھتے ہی وہ قصاب برقہر ہوا اور تخت
سے اوتر کے اوسکو اپنے ہاتھہ سے ذبح کیا اسیطرح پر
ایکروز شکارگاہ بین لونٹن نے مینگ تی کو سپاہی کا
عہدہ اور پوشاک دیکے اپنی سواری کے آگے دوڑاتا
تھا کہ ایک شخص دیکھکر اوسکے گلے لپٹ گیا اور

دارالخلافہ کو چھین لیا اور اوسکو بھی قید کر کے منگایا یہہ
ہونے کے ساتھہ ہی سلطان ھَانْ جسکا نام لُوْسَنْ
تھا شہنشاہ کہلایا لیکن رعایا برایا بلکہ تاتار جو اغیار تھے
اونہیں بھی یہہ ناگوار ہوا کہ فغفور ایسے جلاد بد نہاد کے
ہاتھون پھنسا تھا اور لُوْسَنْ کے برابر خونخوار اور قہار اور
جفاکار آدمی درندہ خصلت گرگ طبیعت ہزارون برس
مین ایک آدھہ پیدا ہوتا ہی اور اوس بدخصال کا حال
یہہ تھا کہ غصے مین دوست عزیز کو بے تامل اپنے ہاتھہ سے
مارتا تو کیا قیمہ کر ڈالتا تھا اور دشمن کو تو معاذاللہ عجب طرحکی
اذیت اور عقوبت سے مارتا تھا کہ احاطۂ بیان سے باہر
ہی اور زبان ناطقہ اوسکی خونریزی کی تقریر مین لال ہی
الغرض ایسے بدکردار اور نابکار کے پالے فغفور پڑا تھا
کہ تاتارون نے بھی افسوس کر کے ھیَنْ کی فوج کی مدد کی اور
لُوْسَنْ کے لشکر کو شکست دی لیکن اس لڑائی کا نتیجہ
یہہ ہوا کہ اوس جلاد نے فغفور کو سیہ پوش کیا اور تمام اکابر
اور اصاغر کی دعوت کی اور فغفور سے سبکی خدمت
مثل نفر کے کروائی اس حرکت سے اکثر کو رونا آیا اور

وزیر اعظم کو اس عورت نے زن دیگر سبب قتل
کیا اور اوسکے بعد اپنی ساس کو تہ خانے میں بند کر کے
بے آب و دانہ مارڈالا اور اپنی سوت کے بیٹے کو جو ولیعہد تھا
ایک روز شراب پلاکے بیہوشی میں ایسی ایسی باتیں
دشمنی کی باپ کے حق میں اوس سے کہوائیں کہ منصور نے بیٹے
اور اوسکی ما اور تمام کنبے کو ہلاک کیا غرض چند دن میں
اس عورت مار فطرت کا فریب ظاہر ہو گیا اور بادشاہ
کو ولیعہد کا ایسا رنج ہوا اور اوس جورتیل پر ایسا
غصے میں آیا کہ طلاق دیکر فوراً خارج البلاد کیا اسی عرصے
میں نامردوں نے پھر رولا مچایا اور حبشیوں کو ایسا تنگ کیا
کہ منصور مجبور و رنجور خانگی اور خارجی رنجوں سے سنہ ۳۰٦
میں مرگیا اور اوسی خاندان کے ایک شہزادہ فاتی کو
امرا نے نیک نہاد اور عاقل سمجھکر مسند دی اور تاج
بخشی کی وہ بھی قابلیت اسکی رکھتا تھا لیکن فان کے
گھرانے کے امرا جو حبشی والوں کے قتل مالک تحت
تھے اونکا زور ہوا اور عاقل فان نے اپنے شہر میں اپنے کو
منصور بنایا اور فاتی پر لشکر جرار و قہار بھیجا اور اوسکے

اور اوس گاڑی مین تکلف یہہ نکالا کہ گھوڑون کی جگہہ سفید مینڈھے جتے رہتے تھے * تاکہ تمام اوقات اسیطرح کی واہیات مین صرف اور فکر سلطنت سے رہائی ہووے اوسنے اپنے چچا کو نایب سلطنت مقرر کیا غرض جب تک جیتا رہا اون بلاؤن نے پیچھا نچھوڑا اور ملک اوسکے نایب کے ظلم سے تباہ ہوتا چلا * سنہ ۲۸۴ مسیحیہ مین روم قدیم کے سفیر سب آئے اور فغفور کو تحفے نذر دیئے اور برس روز بعد فوگانہ اور ھواشو کے سفرا دوبارہ نذر گذراننے دربار مین گئے اور دوسی چھیاسی مسیحی مین قبچاق کا سفیر پیشکش لیکر حاضر ہوا القصہ سنہ ۲۹۰ مین اس فغفور کا انتقال ہوا اور اوسکا بیتا ھی تہی قایم مقام ہوا اور زن مریدی مین باپ کا اوستاد نکلا اوسکی جورو خوش رو اور بدخو گویا شوہر کی خاوند تھی اور جو چاہتی سو کرتی بلکہ آدمی کے خون سے رغبت رکھتی تھی اور اپنے ہاتھون سے لوگون کے ذبح کرنیکا شوق اوسکے دل مین نہایت تھا جونہیں اوسکا شوہر مسند نشین ہوا فغفور متوفی کے چچا

تب اُوتی کا لیکر خود بیٹھا اور اپنے دربار سے ادن لوگون کو نکال دیا جنکو خاندان ہان یا اُوتی کا طرفدار یا نمک حلال سمجھا تھا اور چونکہ دیکھا اوس نے کہ آپس مین لڑ جھگڑ کے تمام سالطین ضعیف ہوگئے اور طاقت مقابلے کی نہین رکھتے اوسنے یہ عزم کیا کہ مثل چی وانگ تی کے ایک ایک سے لڑائی ڈالے اور محکوم بناوے لیکن اپنے عزم عظیم کو انجام تک پہنچانا چی وتنگ تی کا کام تھا اور اُوتی کے سے لوگون کو یہ عقل اور گردہ اور ثابت قدمی کہان کہ ان باتون مین ہاتھ ڈالین اور اوسکی دلیل یہ ہی کہ جسوقت ...ور کا ارادہ منکشف ہوا سلطان اُوُتو نے پانچ ہزار گا...ون کو بطور نذر کے حضور مین بھیجا اور ادن کو سکھا دیا کہ مزاج حضور کو سوائے عیش و عشرت کے کسیطرف متوجہ ہونے نہ دینا اور شب و روز ناچ و رنگ مین مشغول رکھنا اور یہی ہوا کہ جنگ و جدل کا ارادہ فسخ ہوگیا خود بدولت نے ایک بڑا باغ آراستہ کیا اور انوہین گانیون کو ساتھ لئے گاڑی پر سیر کرتا تھا

حاصل ہوئی غرض سب باتون سے زیادہ تر قابل یاد رکھنے کے یہہ ہی کہ اسی دور مین وہ دستور نکلا جسکے موافق جب تک فغفوران ختا چلینگے مملکت کو برقرار رکھینگے یعنی اہل کاران سرکار فاضلون کے زمرے سے بحال کرنا اور ادنی سا کام جاہلون کو ندینا ھَانْ کے عہد دولت مین مقرر کیا گیا * اگرچہ تحقیق کے ساتھ نہین کہا جا سکتا ہی کہ اس گھرانیکے کس فغفور کے وقت مین برما کے ملک پر ختائی فوج چڑھ گئی تھی اور پایے تخت کو جو اوسوقت تَاکُوْوَانْگ کا شہر تھا فتح کیا تھا مگر اتنا درست ہی کہ درمیان سنہ ۱٦٦ و دوسی چالیس عیسوی کے یہہ امر واقعہ ہوا تھا *

## آتھوان باب

### سینْ کے گھرانیکے بیان مین

جب فغفور ھُوتِی نے تخت و تاج سلطان اُوئی کو دیا اور اثاثۂ سلطنت اور مہر شاہنشاہی سب حوالہ کیا تو سینْ کے گھرانیکا سلطان وُیْ مَایَنْ نے فغفور پر بلوا کیا اور بعد کئی لڑائیون کے تخت شاہنشاہی چھین لیا اور

نے آپ مارے ڈر کے اپنے باپ دادون کی میراث چہوڑ دیوین اس سے بہتر ہی کہ جو تہوڑی بہت فوج رہگئی ہی اسسے پہر سامنا غنیم کا کرین اور اگر شکست پاوین تو میدان جنگ مین مرنا کیا مشکل ہی آخر کو یہ دلی عہد کی بہ معقول اور مردانہ صلاح غفور کو پسند نہ آئی اور مہر شاہنشاہی ساکن اونتی کے نزدیک بہیجوادی دلیمہد اپنی بی بیون اور لڑکون کو لیکر اوسس مکان مین گیا کہ جہان اباواجداد کے اوسکے رہتے تہے اور شباو قتل کرکے آپ بہی وہین رہگیا اور اوس سے آخر خاندان کے گہرانے کا ہوا جسکے عہد مین ایسے ایسے بہادر اور مدبر اور علما اور شعرا ہوگئے کہ اب تک مرد میدان کا لقب اوسکو دیا جاتا ہی جو مشہور جرأت یا رسالت یا ذہانت ولیاقت کے واسطے ہوتا ہی سوا اسکے طبع کی ترکیب اسی ایام مین ایجاد کی گئی تہی اور اوایل مین اوسکی صورت یہ تہی کہ گردن پر حرف کاٹ کے چہاپتے تہے اور حالانکہ وہ صفائی نہین تہی تو سات سو برس کے بعد سنہ ۱۴۲۰ عیسوی مین

حاصل ہوئی غرض سب باتون سے زیادہ تر قابل یاد رکھنے کے یہہ ہی کہ اسی دور مین وہ دستور نکلا جسکے موافق جب تک فغفوران ختا چلینگے مملکت کو برقرار رکھینگے یعنی اہل کاران سرکار فاضلون کے زمرے سے بحال کرنا اور ادنی حاکم جاہلون کو نہ دینا ھانْ کے عہد دولت مین مقرر کیا گیا * اگرچہ تحقیق کے ساتھ نہین کہا جا سکتا ہی کہ اس گھرانیکے کس فغفور کے وقت مین برما کے ملک پر ختائی فوج چڑھ گئی تھی اور پایے تخت کو جو اوسوقت تاکُووانگ کا شہر تھا فتح کیا تھا مگر اتنا درست ہی کہ درمیان سنہ ۱۶۶ و دوسی چالیس عیسوی کے یہہ امر واقعہ ہوا تھا *

## آٹھوان باب

### سینْ کے گھرانیکے بیان مین

جب فغفور ھُوتِی نے تخت و تاج سلطان اُوئی کو دیا اور اثاثۂ سلطنت اور مہر شاہنشاہی سب حوالہ کیا تو سینْ کے گھرانیکا سلطان وِزی مَاینْ نے فغفور پر بلوا کیا اور بعد کئی لڑائیون کے تخت شاہنشاہی چھین لیا اور

نے آپ مارے اور کے اپنے باپ دادون کی میراث چھوڑ دیوین اس سے بہتر تھا کہ جو تھوڑی بہت فوج رہگئی تھا اس سے پھر سامنا غنیم کا کرین اور اگر شکست پاوین تو میدان جنگ مین مرجانا کیا مشکل تھا آخر کو یہ ولی عہد کی یہ معقول اور مردانہ صلاح فغفور کو پسند نہ آئی اور پھر شاہنشاہی سلطان اونفی کے نزدیک بھجوادی ولیعہد اپنی بی بیون اور لڑکون کو لیکر اوس مکان مین گیا کہ جہان اباو اجداد کے کتابے رہتے تھے اور سبکو قتل کرکے آپ بھی وہین رہگیا اور اوس سے نائز خان کے گھرانے کا ہوا جسکے عہد مین ایسے ایسے بہادر اور مدبر اور علما اور شعرا ہوگئے کہ ابتک مرد هان کا لقب اوسکو دیجاتا ہی جو مشہور جرأت یا عدالت یا ذانت ولیاقت کے واسطے ہوتا ہی سواے اسکے طبع کی ترکیب اسی ایام مین ایجاد کی گئی تھی اور اوایل مین اوسکی صورت یہ تھی کہ کندون پر حرف کاٹ کے چھاپتے تھے اور حالانکہ وہ صفائی نہین تھی جو سات سو برس کے بعد سنہ ۹۲۰ سیحیہ مین

اور ولیعہد کو کچھہ نکہا لیکن جب ٹانگ چو دوسرا
سردار فوج کا پہنچا اوس نے دونون کو قید کیا اور بعد کئی
روز کے اون بیکسون کا بھی قصہ فیصلہ ہوا آخرالامر ایک
شاہزادہ سمی ھیہ تنی بڑا نام تخت پر بیٹھا اور
ٹانگ چو وزیر اعظم اور مالک کل ہوا اور اس
انسان دشمن نے ایسا ظلم شروع کیا کہ اوسکا
بیان نہین ہوسکتا حاصل یہہ کہ خونخوار اور طامع اور کینہ کش
اور بدخواہ خلق خدا تھا اور اس اوج کے وقت انہین
عیبون سے جسکی رگ نے زور کیا وہی بیتامل عمل مین
آیا اخرکار اوسکے دو دشمنون کو جو اجازت فغفور سے
اوسکی قتل کی ملی اونہون نے سرکاٹ کے لاش سڑک پر
پھینک دی اور چونکہ موٹی بہت تھی اور رہ گیرون نے
آگ لگادی بڑی چربی پگلی اور عرصے تک جلی تمام خلق اللہ
کو بڑی خوشی حاصل ہوئی اور دشمن نوع انسان کا قتل
تمام بنی آدم کو کیونکر بھلانہ معلوم ہووے لیکن فقط ایک
شخص مورخ معلوم نہین کس لئے رویا اور اوس
مقتول کی لاش پر ایسا گریہ کیا کہ لوگونکو ناگوار ہوا اور

پہنائی اور اون سرکشون کی یہی علامت رہی
آخرکار انہین شکست ملی اور اوس جمعیت کو
پریشانی حاصل ہوئی * اختلاف مورخون مین اس
وغفور بےشعور کے مرنیکے باب مین ہے کوئی کہتا ہے کہ
باوے مین مارا گیا اور کوئی کہ مرگ سے مرا غرض
پہلی روایت قریب قیاس کے بسبب اس
نقل کے ہے جو ذیل مین مبین ہے اور جسپر ہردو
روایت کا اتفاق ہے اگرچہ پادشاہ کی مرگ کے امر مین
اختلاف ہے چنانچہ دونون مین یہ لکہا ہے کہ سنہ ۱۹۹ سے تیجہ
مین لینگ تیبی کا انتقال ہوا اور جونہین روح نے مفارقت
کی خوجے و وزیرون کی آپس ہی مین چلنے لگی اور اوسیوقت
سپہ سالار فوج شاہی کا ہوشن نے فوج کے طیار ہونیکا حکم
دیا اور جبکہ خوجون نے اوسے برطرف اور ذلیل
کرنیکا قصد کیا تہا اون سے انتقام لینے کو موجود ہوا اس
بغاوت کی خبر سنکر پادشاہ بیگم نے سب خوجون کو
معزول کرکے شہر بدر ہونیکا حکم دیا غرض اوسکا سامان
ہوہی رہا تہا کہ خود ہوشن چند دوستون کے ساتھ دولت

لیگئے تھے پس ظاہر ہی کہ اونیس برس کے بعد جو روم قدیم کے سفیر گئے تو انہین تاجرون کے جہازون کے وسیلے سے وہان پہنچے * فغفور اَوْوَانْ تی کا جب انتقال ہوا خوجون نے اوسکے قرابت دارون مین ایک شہزادہ مسمی لینگ تی کو سنہ ۱۶۸ مسیحیہ مین مسند پر بٹھایا اور قاعدہ اون لوگونکا تھا کہ کوئی لڑکا ہمیشہ براے نام گدی پر رہے تاکہ بالکل اختیار اونکو حاصل ہووے چنانچہ یہہ بھی بارہ برس کا تھا اور جس امید سے اونہون نے یہہ حرکت کی تھی برآئی اور جزو کل پر حکومت اونکی بدستور رہی چندروز مین فغفور اَوْوَانْ تی کی بیگم کو ان ذات شریفون نے زہر پلایا غرض کسی شخص نے اس نمک حرامی کا بیان چند شعر مین لکھکر دولت سرا کے دروازے پر ساٹ دیا اور تہمت خون چونکہ خواجہ سراؤن کے سر پر شاعر نے رکھی تھی اوس ہجو کے شبہ پر ہزارہا علما وشعرا کو اونہون نے گرفتار کروایا اور سب کو مروا ڈالا اور اس قتل عام کے بعد بھی جس شخص کے باب مین کسی نے جھوٹ بھی کچھ کہہ دیا اوسے اون بدکردارون نے

شہنشاہ روم قدیم کے جسکا نام ختائی زبان مین انتان تن
ہی مگر ورک اور روم کی تاریخون مین وہ مارکس
آری لیس ان تو نینس کہلاتا ہی سمور کے دربار مین
آئے اور ہاتی دانت اور گینڈے کی کھال کی چیزون کو
نذر دیا اور چونکہ ریشم ان دنون روم مین سونیکے مولون
کاتا تو شہنشاہ کا قصد ہوا کہ اہل ختا سے انکے سوا کہین
دوسری جگہہ یہہ چیز میسر نہی رسم تجارت کی پیدا ہووے
تاکہ سہولت اور ارزانی سے ریشم ملے مگر سمور نے
انکار کیا اور سفیر مایوس پھر گیا * بعض مورخ کہتے کہ سمندر
کی راہ سے اور جس کا بیان ہی کہ ہند ہوکر یہ سفیر
سب گئے تھے اور معلوم نہین ان دونون سے کون روایت
درست ہی مگر ایک اور امر سے سفیر کا راہ سمندر کو اختیار
کرنا درست معلوم ہوتا ہی کہ اسی فغفور کی شروع سلطنت
مین یعنی سنہ ۱۲۷ عیسوی مین عرب اور ہندوستان
کے سوداگر ختا کے شہر کان تن مین سمندر کی راہ سے
گئے تھے اور وہان تجارت کرنیکی اجازت چاہنے کی
نوطرز اقسام طرح کے عمدہ تحائف نذر دینے کے واسطے

قصد کیا لیکن تمام خلق اللہ دفعتًا اوٹھہ کہڑی ہوئی اور فغفور کے حضور مین معافی کے لئے گئی اور خود پادشاہ کو اینکی یہہ بات بہت پسند آئی اور خدمت جلیل القدر سے اوسکی سرفرازی ہوئی * لی آنگ تی نے فغفور کو زیادہ اپنے دام مین پھنسانیکے لئے یہہ تدبیر ٹھہرائی کہ پادشاہ بیگم سے بیٹی کا رشتہ پیدا ہووے لیکن جب فغفور کی خوشدامن نے اس درخواست کو نامنظور کیا لی آنگ تی ایسا دق ہوا کہ تلوار کھینچکر اوس پر دوڑا غرض پادشاہ نے درمیان مین آکر ہاتھہ روکا اور اوس بدکردار کو سمجھا بجھا کر گھر بھیج دیا بعد اوسکے یہہ سمجھا کہ امروز فردا مین چار دن کی چاندنی ہو جائیگی اور خواری کی اندھیری نصیب ہوویگی یہہ سوچکر اپنے کو اوسنے ہلاک کیا گویا ملک کو نجات دی جب اوسکا خزانہ کھولا گیا کرور روپیہ سے زیادہ نقد و جنس مین ملا اور چونکہ ظاہر تھا کہ غربا کو آزار دینے اور رعیت سے ہر بہانے روپیہ لینیکے ذریعہ سے یہہ مالیت حاصل ہوئی تھی فغفور نے اوسکو غربا کو تقسیم کر دیا * فغفور اَوْوَانْ تی کے انتقال کے ایک برس قبل سفیر سب

